شخص خوف زدہ ہوتا ہے جسے آپ کے ہاں امان حاصل ہوتی تھی، دونوں کہنے لگے ہم تو ایسے نہیں ہیں آپ نے فرمایا تم عنقریب اس کا اقرار کرو گے کیا تمہیں علم ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم لوگوں کی طرف مبعوث ہوئے تھے اور وہ بت پرست تھے آپ نے انہیں بتوں سے علیحدگی اختیار کرنے اور خدا کی توحید اور اپنی رسالت کی شہادت دینے کی دعوت دی اور جس نے یہ شہادت دے دی اس نے اپنے مال اور جان کو محفوظ کر لیا اور اس کی حرمت واجب ہوگئی اور آپ مسلمانوں کے لیے نمونہ تھے دونوں کہنے لگے ہاں، آپ نے فرمایا کیا تم اس بات کی تلقین نہیں کرتے کہ جو شخص بتوں کو چھوڑ دے اور توحید ورسالت کی گواہی دے اس کے خون اور مال کو حلال سمجھو اور تم یہ تلقین بھی کرتے ہو کہ یہود و نصاریٰ اور دیگر ادیان کے آدمیوں میں سے جو توحید و رسالت کا اقرار نہ کرے گا اُسے تمہارے ہاں امن حاصل ہوگا اور تم اس کے خون کو بھی حرام قرار دیتے ہو، حبشی کہنے لگا میں نے آج تک آپ کی دلیل سے واضح دلیل نہیں سُنی، میں گواہی دیتا ہوں کہ آپ حق پر ہیں اور جو آپ سے بیزاری کا اظہار کرتے ہیں میں ان سے برأت کا اعلان کرتا ہوں، حضرت عمر بن عبد العزیز نے شیبانی سے کہا تیری کیا رائے ہے؟ اس نے کہا آپ نے نہایت اچھی اور واضح بات کی ہے لیکن جب تک میں آپ کی بات کو مسلمانوں پر پیش کر کے ان کی حجت کا جائزہ نہ لے لوں، مسلمانوں کے متعلق کوئی فتویٰ نہیں دیتا آپ نے فرمایا تو بہتر جانتا ہے اس کے بعد آپ واپس چلے گئے اور حبشی کو ٹھہرا لیا اور اُسے عطیہ دینے کا حکم دیا وہ پندرہ دن تک ٹھہرا رہا پھر مر گیا۔ شیبانی اپنے ساتھیوں کے ساتھ جا ملا اور حضرت عمرؒ کی وفات کے بعد ان کے ساتھ ہی قتل ہو گیا۔

جن باتوں کا ہم نے ذکر کیا ہے ان کے علاوہ بھی حضرت عمرؒ نے ان کے ساتھ خط وکتابت اور مناظرے کیے ہیں۔ اسی طرح بنی اُمیہ میں سے آپ کے اسلاف وغیرہ نے بھی جو شہروں کے والی تھے ان سے مناظرے کیے ہیں، ہم نے ان کا ذکر اور ان لوگوں کا ذکر جن کا نام خوارج نے امیر المومنین رکھا اور ازارقہ، اباضیہ، حمریہ، نجدات اور خلفیہ اور صفریہ اور دیگر انواع حروریہ نے جنہیں امامت سے خطاب کیا ہے ان کا ذکر بھی کیا ہے اور ان میں سے جو اس وقت تک جن جن علاقوں مثلاً بلاد شہر زور

سجستان اصطخر، بلاد فارس، بلاد کرمان، آذربائیجان، بلاد مکران، جبال، عمان، ہرات بلاد خراسان، جزیرہ اور نشیبی تاہرت وغیرہ میں سکونت پذیر ہوتے ہیں ان کا ذکر بھی اخبار الزمان اور الاوسط میں کیا ہے اور تحکیم کی تردید بھی کی ہے اس کے علاوہ ہم نے اپنی کتاب "الانتصار" میں بھی ان کا ذکر کیا ہے جو صرف خوارج کے فرقوں کے حالات پر مشتمل ہے اور "الاستبصار" میں بھی ان کا ذکر کیا ہے۔

## خوارج کے بعض شعراء

ہم نے خوارج کے گذشتہ ائمہ کی ایک ایسی جماعت کا بھی ذکر کیا ہے جو شعراء تھے ان میں سے مصقلہ بن عتبان شیبانی جو بڑے خارجیوں میں سے تھا کہتا ہے ؂

"امیر المومنین کو یہ پیغام پہنچا دو کہ خیر خواہ کو اگر آپ سے خوف زدہ نہ کیا جائے تو وہ قریب ہی ہے اگر تو بکر بن وائل سے راضی نہ ہوا تو عراق میں تجھے ایک مشکل دن کا سامنا کرنا پڑے گا، اگر کوئی تم میں سے کچھ تھا تو وہ مروان اور اس کا بیٹا اور عمرو اور ہاشم اور حبیب تھے، اور ہم میں سے سوید، بطین، قعنب اور امیر المومنین شبیب تھے، اور منت والی غزالہ ہم میں سے قابل تعریف تھی اس کا مسلمانوں کے تیروں میں حصہ تھا، اور جب تک ہماری سرزمین کے منبروں پر ثقیف کا خطیب کھڑا ہوتا ہے اس وقت تک صلح نہیں ہو سکتی۔"

اسی طرح ہم نے شبیب کی ماں کے واقعات اور عدالت کے متعلق اس کے اجتہادات کا ذکر کیا ہے اس بارے میں ایک شاعر کہتا ہے ؂

"شبیب کی ماں نے شبیب کو جنا ہے، بھیڑیے کی مادہ، بھیڑیا ہی جنتی ہے۔"

## خوارج کے بعض علماء

ان کے علماء جیسے یمان وغیرہ کے واقعات جس نے خوارج کے مذہب کے متعلق کتب تصنیف کی تھیں، عبداللہ بن یزید اباضی ابو ملک حضرمی اور قعنب وغیرہ ان کے علماء میں سے تھے، یمان بن رباب خوارج کے چوٹی کے علماء میں سے تھا اس کا بھائی علی بن رباب رافضہ کے چوٹی کے علماء میں سے تھا یہ اپنے اصحاب کا سردار تھا اور وہ اپنے اصحاب کا سردار تھا یہ

دونوں ہر سال تین دن کے لیے اکٹھے ہوتے اور مناظرہ کرتے اور الگ ہو جاتے، دونوں میں سے کوئی ایک دوسرے کو نہ سلام کرتا نہ مخاطب کرتا، اسی طرح جعفر بن المبشر، معتزلہ کے علماء، دانشوروں اور زاہدوں میں سے تھا اور اس کا بھائی حنش بن المبشر محدثین علماء میں سے تھا، حشویہ کے رؤسا اس کے بھائی جعفر کے مخالف تھے اور ان دونوں کے درمیان بڑے لمبے مناظرے اور بغض و افتراق کی باتیں ہوئیں اور دونوں میں سے ہر ایک نے قسم کھائی کہ وہ مرتے دم تک دوسرے سے کلام نہیں کرے گا، جعفر بن مبشر اور جعفر بن حرب، بغدادی معتزلہ کے علماء میں سے تھے، عبداللہ بن یزید اباضی کوفہ میں تھا اس کے اصحاب اس کے پاس آکر اس سے علم حاصل کرتے تھے۔ خراز، ہشام بن الحکم کا شریک تھا اور ہشام تجسیم اور امامت کے قول میں قطعیہ کے مذہب پر تھا اس کے پاس اس کے رافضی اصحاب آتے تھے اور اس سے باتیں سیکھتے تھے، یہ دونوں ایک ہی دوکان میں رہتے تھے جیسا کہ ہم نے بیان کیا ہے کہ تشری اور رفض میں اختلاف پایا جاتا ہے مگر ان دونوں کے درمیان نہ سب و شتم ہوتا تھا اور نہ ہی علم، عقل، شرع اور احکام نظر و سیر سے خروج ہوتا تھا۔

کہتے ہیں کہ عبداللہ بن یزید اباضی نے ایک روز ہشام بن الحکم سے کہا کہ تجھے اس مودت اور دائمی شرکت کا تو علم ہی ہے جو ہمارے درمیان پائی جاتی ہے میں چاہتا ہوں تو اپنی بیٹی فاطمہ کا مجھ سے نکاح کر دے ہشام نے کہا وہ مومنہ ہے تو عبداللہ خاموش ہو گیا اور موت تک اس نے اس بارے میں کوئی بات نہیں کی، ہشام کے ہارون الرشید اور ابن برمک کے ساتھ بھی تعلقات رہے ہیں ان کا ذکر ہم نے اپنی پہلی کتابوں میں کیا ہے۔

## اس کے متعلق عمرو بن عبید کی رائے

عمرو بن عبید سے بیان کیا گیا ہے کہ وہ کہتا تھا عمر بن عبدالعزیز نے ناحق خلافت حاصل کی ہے وہ اس کا استحقاق نہیں رکھتا پھر جب اس نے خلافت حاصل کر لی تو عدل کر کے اس کا مستحق ہو گیا۔

## فرزدق، عمرؒ کا مرثیہ کہتا ہے

حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ کی وفات پر فرزدق نے ان اشعار میں مرثیہ کہا ؎

" جب موت کی خبر دینے والوں نے مجھے عمرؓ کی موت کی خبر دی تو میں نے کہا تم نے حق اور دین کے ذمہ دار کی وفات کی خبر دی ہے اور سمعان میں قبر میں ڈالنے والوں نے سیدھے ترازو کو دفن کر دیا ہے، اور عمرؒ کو پھوٹنے والے چشمے کھجوروں اور گھوڑے کے دوڑانے نے غافل نہیں کیا۔"

اس کتاب میں بیان کیے گئے واقعات، خطبات اور زُہد کے علاوہ اور بھی بہت سے شاندار واقعات ہیں جنہیں ہم نے گزشتہ کُتب میں بیان کیا ہے۔

---

# یزید بن عبدالملک بن مروان کے دورِ حکومت کا بیان

**مختصر حالات** جس روز حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ کی وفات ہوئی اسی روز یزید بن عبدالملک بادشاہ بنا۔ یہ واقعہ ۲۵ رجب ۱۰۱ھ جمعہ کے روز کا ہے اس کی کنیت ابو خالد تھی اس کی ماں عاتکہ بنت یزید بن معاویہ بن ابوسفیان تھی، یزید بن عبدالملک کی وفات جمعہ ۲۵ شعبان ۱۰۵ھ کو ارض بلقاء میں اربد مقام پر ہوئی جو مضافات دمشق میں ہے اس کی عمر ۳۷ سال تھی اس کی حکومت چار سال ایک ماہ دو دن رہی۔

# اس کے حالات و واقعات اور دورِ حکومت کی ایک جھلک

**سلامۃ القس سے اس کی محبّت** یزید بن عبدالملک کو سہیل بن عبدالرحمٰن بن عوف زہری کی لونڈی سلامۃ القس سے شدید محبت تھی، اس نے اس کو یزید سے تین ہزار دینار میں خرید لیا اور اس سے بہت خوش ہوا وہ اس کی حکومت پر چھا گئی اس کے بارے میں عبداللہ بن قیس الرقیات کہتا ہے ؎

" اس نے دنیا اور سلامۃ القس کو فتنہ میں ڈال دیا ہے اور اس نے قس کے لیے عقل اور رائے باقی نہیں چھوڑی۔"

اس کی دادی لبشراء ام سعید عثمانیہ نے حبابہ نامی ایک لونڈی سے حبلہ کیا یزید

بن عبدالملک قدیم سے اُسے چاہتا تھا پس وہ اس پر غالب آگئی اور اس نے سلامہ، ام سعید کو بخش دی، جب لوگوں پر ظلم و جور عام ہو گیا تو مسلمہ بن عبدالملک نے اُسے حجاب میں رہنے لہو و لعب اور شراب نوشی میں مشغول رہنے پر ملامت کی اور اُسے کہا، عمر کل مرا ہے اور اس کے عدل و انصاف سے تو واقف ہے اب تجھے بھی لوگوں کے لیے عدل و انصاف کا اظہار کرنا چاہیے اور اس لہو لعب کو ترک کر دینا چاہیے تیرے عمال بھی تیری سیرت اور افعال کی اقتداء کرنے لگے ہیں تو وہ اپنی روش سے باز آگیا، اور ندامت ظاہر کی اور مدت مدید تک اسی روش پر قائم رہا۔ حبابہ کو یہ صورت حال گراں گزری تو اس نے احوص شاعر اور معبد گلوکار کی طرف پیغام بھیجا کہ تم دونوں جو کچھ کر رہے ہو اس پر غور کرو تو احوص نے اپنے اشعار میں کہا ؎

اے حبابہ آج اُسے کند ذہن ہونے پر ملامت نہ کر اُس نے غمگین آدمی کو غالب کر کے کہا ہے کہ وہ دلیری اختیار کرے، اور جب تو عاشق نہیں ہوئی اور نہ تجھے عشق کا کچھ پتہ ہے تو تو ایک ٹھوس خشک چٹان کا پتھر بن جا اور عیش وہی ہے جس سے تو لذت یاب ہے خواہ اس کے بارے میں عداوت رکھنے والا شخص ملامت کرے اور بے وقوف قرار دے۔"

ان اشعار کو معبد نے گایا اور حبابہ کو بے خود کر دیا جب یزید اس کے پاس آیا تو اس نے کہا امیر المومنین مجھ سے ایک گیت سُن لیجیے پھر جو چاہے کیجیے اور اس نے یزید کو گیت سُنایا جب وہ گیت سُنانے سے فارغ ہوئی تو وہ اس کے شعر کو دہرانے لگا ؎

"کہ عیش وہی ہے جس سے تو لذت یاب ہے خواہ اس کے بارے میں عداوت رکھنے والا شخص ملامت کرے اور بے وقوف قرار دے۔"

اس کے بعد وہ پھر عیش و عشرت اور لہو و لعب میں مشغول ہو گیا اور پہلی روش کو چھوڑ دیا۔

## یزید، حبابہ اور قند الزمانی کے اشعار

اسحاق بن ابراہیم موصلی نے بیان کیا کہ مجھے ابن سلام نے بتایا کہ یزید نے

ایک شاعر کے اشعار کا ذکر کیا کہ ؎

"ہم نے بنی ذہل سے درگزر کیا اور کہا کہ یہ لوگ ہمارے بھائی ہیں شاید زمانہ انہیں اسی روش پر واپس لے آئے جس پر یہ پہلے قائم تھے، پس جب جنگ کھل کر سامنے آگئی تو ہم شیر کی چال چلے جب وہ صبح کے وقت غضب ناک ہوتا ہے، اور ایسی شمشیر زنی کی جس سے مخالف کی توہین اور ذلت ہوئی اور وہ قیدی بنا اور ایسی نیزہ زنی کی جیسے بھرے ہوئے کم زور مشکیزے کے منہ پر کی جاتی ہے، اور جب تجھے حسن سلوک فائدہ نہ دے تو جنگ کرنے میں ہی نجات ہوتی ہے۔"

یہ بہت قدیم اشعار ہیں کہتے ہیں کہ فندالزمانی جنگ لبوس میں شامل تھا یزید نے حبابہ سے کہا میری زندگی کی قسم مجھے یہ گا کر سناؤ، اس نے کہا امیرالمومنین ان اشعار کو صرف احول کی ہی گاتا ہے اس نے کہا بہت اچھا، تو نے ابن عائشہ کو سنا ہے کہ وہ ان اشعار میں ملک واضافہ کرتا تھا اس نے جواب دیا اس نے ان اشعار کو فلاں بن ابی لہب سے حاصل کیا ہے اور وہ خوب ادائیگی کرتا تھا پس یزید نے والی مکہ کو پیغام بھیجا کہ جب تجھے میرا یہ خط پہنچے تو ف۔ل بن ابی لہب کو راستہ کے اخراجات کے لیے ایک ہزار دے دینا اور اُسے ڈاک کے جس گھوڑے کو وہ پسند کرے سوار کرا دینا تو اس نے ایسے ہی کیا جب وہ یزید کے پاس آیا تو یزید نے کہا فندالزمانی کے اشعار سناؤ تو اس نے نہایت اچھے رنگ میں وہ شعر سنائے یزید نے کہا دوبارہ سناؤ تو اس نے دوبارہ بھی بہت اچھے انداز میں اشعار سنائے اور یزید کو خوش کر دیا، اس نے اُسے کہا تو نے گانا کس سے سیکھا ہے اس نے کہا امیرالمومنین میں نے اپنے باپ سے سیکھا ہے اور میرے باپ نے اپنے باپ سے سیکھا ہے تو یزید نے کہا اگر تو صرف اسی آواز کا وارث ہوتا تو پھر بھی ابولہب نے تمہیں بہت سامان (اچھی آواز) دیا ہے اس نے کہا امیرالمومنین ابولہب تو حالت کفر میں مرا تھا۔ وہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو اذیت دیا کرتا تھا اس نے کہا جو کچھ تو کہہ رہا ہے میں اُسے جانتا ہوں لیکن جب مجھے پتہ چلا ہے کہ وہ بہت اچھا گاتا تھا تو میرے دل میں اس کے متعلق نرمی پیدا ہو گئی، یزید نے اس کے ساتھ صلہ رحمی

کی اور لباس دیا اور عزت کے ساتھ اُسے اس کے شہر واپس کر دیا۔

اس نے حضرت عمر بن عبد العزیزؒ کے زمانے میں یزید کی طرف لکھا کہ جب قدرت تجھے عزت دے تو تو اپنے پر خدا کی قدرت کو یاد رکھنا بعض کہتے ہیں کہ یہ بات حضرت عمر بن عبد العزیزؒ نے اپنے بعض عمال کو لکھی تھی اور زبیر بن بکار کے مطابق اس میں کچھ اضافہ بھی ہے ـــــ جو یہ ہے کہ جب تجھے لوگوں پر ظلم کرنے کی قدرت حاصل ہو تو تو جو کچھ ان سے کر رہا ہے اس کے متعلق اپنے آپ پر خدا کی قدرت کو بھی یاد رکھنا۔ بات اچھی طرح سمجھ لے کہ جو کچھ تو ان سے کر رہا ہے وہ ان سے ختم ہو جانے والا ہے اور تجھ پر باقی رہنے والا ہے اور اللہ تعالیٰ ظالم سے مظلوم کا بدلہ لیتا ہے اور جب تو کسی پر ظلم کرے تو اس پر ظلم نہ کر جس کا بدلہ تجھ سے خدا کے سوا کوئی نہ لے سکے۔

## حبابہ کی موت پر یزید کا جزع فزع کرنا

حبابہ بیمار ہو گئی تو یزید کئی دن تک باہر نہ آیا پھر وہ مر گئی تو کئی دن تک اس کی جزع فزع کے باعث اُسے دفن نہ کیا گیا یہاں تک کہ گل سڑ گئی اُسے بتایا گیا کہ لوگ تیری جزع فزع کے متعلق باتیں کرتے ہیں اور خلافت کا مقام اس سے بہت بلند ہے تو اس نے اُسے دفن کر دیا پھر اس کی قبر پر ٹھہرا رہا اور کہنے لگا ؎

"اگر میرا دل تجھے بھول جائے یا عشق کو چھوڑ دے تو مایوسی سے دل بھول جاتا ہے نہ کہ صبر سے۔"

وہ اس کے بعد تھوڑے سے دن بعد زندہ رہا پھر مر گیا۔

ابو عبد اللہ محمد بن ابراہیم نے اپنے باپ سے اور اس نے اسحاق موصلی سے اور اس نے ابو الحویرث ثقفی سے بیان کیا وہ کہتا ہے کہ جب حبابہ مر گئی تو یزید بن عبد الملک کو اس کا شدید غم ہوا، اس نے اپنے ساتھ اپنی ایک چھوٹی سی لونڈی کو رکھ لیا جو اس کو باتیں سُناتی اور اس کی خدمت کرتی تھی ایک دن لونڈی نے یہ شعر پڑھا ؎

"عاشق کے لیے یہی غم کافی ہے کہ وہ محبوبہ کے گھروں کو خالی اور بے آباد پائے۔"

یہ شعر سن کر یزید رو پڑا اور قریب تھا کہ مر جائے، یہ لونڈی ہمیشہ اس کے پاس حبابہ کا تذکرہ کرتی رہی یہاں تک کہ وہ مر گیا۔

ایک روز یزید اپنی مجلس میں بیٹھا تھا کہ حبابہ اور سلامہ نے اُسے گانا سُنایا، وہ بے حد خوش ہوا اور کہنے لگا میں چاہتا ہوں کہ اُڑ جاؤں حبابہ نے اُسے کہا اے میرے آقا آپ قوم اور ہم لونڈیوں کو کس کے پاس چھوڑ جائیں گے۔

ابو حمزہ خارجی جب بنو مروان کا ذکر کرتا تو ان کی برائیاں بیان کرتا تھا، یزید بن عبد الملک کا ذکر ہوا تو کہنے لگا اس نے حبابہ کو اپنے دائیں اور سلامہ کو اپنے بائیں پہلو میں بٹھایا پھر کہنے لگا میں چاہتا ہوں کہ اُڑ جاؤں پس وہ خدا کی لعنت اور اس کے دردناک عذاب کی طرف اُڑ گیا۔

## یزید بن مہلب کی یزید بن عبد الملک کے خلاف بغاوت

مسعودی بیان کرتا ہے کہ یزید بن مہلب بن ابی صفرہ ۱۰۱ھ میں حضرت عمر بن عبد العزیز کے قید خانے سے بھاگ کر بصرہ چلا گیا اس وقت عدی بن ارطاۃ بصرہ کا والی تھا یزید بن مہلب نے اُسے پکڑ کر قید کر دیا پھر یزید بن عبد الملک کی مخالفت کرتا ہوا کوفہ چلا گیا اور اس نے ازد اور اس کے حلیفوں کو اکٹھا کیا اور اپنے اہل اور خواص کی طرف چلا گیا۔

اس کی قوت و شوکت بڑھ گئی، یزید نے اپنے بھائی مسلمہ بن عبد الملک اور اپنے بھتیجے عباس بن عبد الملک کو ایک عظیم فوج کے ساتھ اس کی طرف بھیجا جب وہ دونوں اس کے قریب ہوئے تو یزید بن مہلب نے اپنی فوج میں بڑا اضطراب دیکھا اس نے پوچھا یہ اضطراب کیسا ہے؟ اُسے بتایا گیا کہ مسلمہ اور عباس آئے ہیں اس نے کہا خدا کی قسم مسلمہ تو ایک زرد ٹڈی ہے اور عباس، نسلوس بن نسطوس ہے اور شامی، کمینے لوگ ہیں، انہوں نے کسان، کاشت کار، زنگریز اور کمینے لوگ اکٹھے کر لیے ہیں تم مجھے ایک ساعت کے لیے اپنے ہاتھ عاریۃً دو تم ان کی ناکوں پر تھپڑ مارو گے اور یہ صرف ایک صبح یا شام کی بات ہے اللہ تعالےٰ ہمارے اور ظالموں کی قوم کے درمیان فیصلہ کر دے گا، میرا گھوڑا لاؤ، اس کا ابلق (سیاہ و سفید) گھوڑا لایا گیا تو وہ بغیر ہتھیار لیے اس پر سوار ہو گیا، دونوں فوجوں کے درمیان شدید جنگ ہوئی تو یزید کے ساتھی اُسے

چھوڑ بھاگے اور یزید اس معرکہ میں مارا گیا اس کے بھائیوں نے ثابت قدمی دکھائی اور وہ بھی سب کے سب مارے گئے اس بارے میں ایک شاعر کہتا ہے ؎

"تمام قبائل نے تیری بیعت کی دعوت کو قبول کیا ہے اور انہوں نے خوشی خوشی تیری بیعت کی ہے، جب وہ میدان کارزار میں آئے اور تو نے انہیں نیزوں کا نشانہ بنا دیا تو وہ تجھے چھوڑ کر بھاگ گئے اگر وہ تجھے قتل کریں تو تیرا قتل ہونا تجھ پر عار کی بات نہیں اور بعض قتل عار ہوتے ہیں۔"

جب یزید بن عبدالملک کو اطلاع ملی تو وہ خوش ہوا اور کثیر کے سوا سب شعراء آلِ مہلب کی ہجو کرنے لگے، یزید نے اُسے کہا اے ابوصخر تجھے رشتہ داری کا خیال آیا ہے کیونکہ وہ یمانی ہیں، اس واقعہ کے متعلق جریر یزید کی مدح کرتے ہوئے اور آلِ مہلب کی ہجو کرتے ہوئے کہتا ہے ؎

"کتنے ہی لوگ تمہارے حاسد ہیں حالانکہ ان میں نہ کوئی تمہارا بدل ہے اور نہ جانشین، اللہ تعالیٰ آلِ مہلب کی جڑ کو کاٹ دے وہ راکھ ہو گئے ہیں نہ ان کی دوستی رہی ہے اور نہ کوئی قریبی رشتہ دار اور ازد کو ان کے گمراہ کنندہ کے دعوے سے سوائے کلائیوں اور کٹی ہوئی گردنوں کے اور کیا ملا ہے، اور ازد نے ایک کھودیے کو اپنا لیڈر بنایا تو انہیں الٰہی فوجوں نے قتل کر دیا اور وہ تباہ و برباد ہو گئے۔"

یہ ایک طویل قصیدہ ہے نیز جریر یزید کے متعلق مزید کہتا ہے ؎

"ہم تجھے ضائع نہ کریں جب آلِ مہلب نے ناشکری کی تو تُو نے ان کو اٹوٹ ہڈی کی طرح کر چھوڑا اے ابن مہلب لوگوں کو پتہ چل گیا ہے کہ خلافت بلند بینی غارت گروں کے لیے ہے۔"

## آلِ مہلب کے ساتھ یزید کا سلوک

یزید نے احوز مازنی کو آلِ مہلب کی تلاش میں بھیجا اور اُسے حکم دیا کہ ان میں سے جو بالغ آدمی ملے اُسے قتل کر دیا جائے وہ ان کا تعاقب کرتا ہوا قندابیل تک آیا جو سرزمین سندھ میں ہے اور ہلال، آلِ مہلب کے دو لڑکوں کو لایا اس نے

ان میں سے ایک کو کہا تو بالغ ہے اس نے جواب دیا ہاں اور اپنی گردن بڑھا دی ، دوسرا اس سے خوفزدہ ہوگیا تو اس نے اپنا ہونٹ کاٹا تاکہ گھبراہٹ ظاہر نہ ہو اس نے اُسے بھی قتل کر دیا ، اس نے آلِ مہلب میں اس قدر خونریزی کی کہ ان کی نسل ختم ہونے کے قریب پہنچ گئی ، کہتے ہیں کہ ہلال کے حملے کے بعد آلِ مہلب کے لوگ بیس سال تک اس حالت میں رہے کہ ان میں لڑکے پیدا ہوتے اور کوئی مرد نہ مرا ہلال بن احوز کی مدح اور اس کے کارناموں کے متعلق جریر کہتا ہے ؎

"میں محبوبہ سے کہتا ہوں کہ اس رات کی طوالت دیگر راتوں کی طرح نہیں کاش تیری صبح روشن ہو میرا دل ابن احوز کے متعلق خوف محسوس کرتا ہے اس نے دلوں کے تمام غموں کو دُور کر دیا ہے اور تو نے قبرستان میں حسان ، مالک اور عدی کی قبر بنا دی ہے پس نہ آلِ مہلب کی فوج باقی رہی ہے اور نہ ہی ان کا کوئی جھنڈا باقی رہا ہے ۔"

## ابن ہبیرہ ، شعبیؒ ، ابن سیرینؒ اور حسن بصریؒ

جب یزید بن عبد الملک نے عمر بن ہبیرہ فزاری کو عراق کا والی بنایا تو خراسان کی ولایت بھی اُسے دے دی وہاں اس کی حکومت ختم ہوگئی تو اس نے ابن ہبیرہ کو ۱۰۳ھ میں حسن بن ابوالحسن ، عامر بن شرجیل شعبی اور محمد بن سیرین کی طرف بھیجا اس نے انہیں کہا کہ یزید بن عبد الملک اللہ کا نائب ہے جسے اس نے اپنے بندوں پر خلیفہ بنایا ہے اور ان سے اپنی اطاعت کا میثاق لیا ہے ، اس نے ہم سے سمع و اطاعت کا عہد لیا ہے آپ کو معلوم ہی ہے کہ اس نے مجھے والی بنایا ہے وہ مجھے اپنا حکم لکھ بھیجتا ہے اور میں اس کا نفاذ کرتا ہوں اور جو وہ کہتا ہے میں اس کی پیروی کرتا ہوں پس آپ لوگوں کی کیا رائے ہے ؟ ابن سیرین اور شعبی نے تو ایسی بات کہی جس میں تقیہ پایا جاتا تھا ، عمر نے کہا اے حسن تم کیا کہتے ہو ، حسن نے کہا اے ابن ہبیرہ یزید کے بارے میں اللہ سے ڈر ، اور اللہ کے بارے میں یزید سے نہ ڈر ، اللہ تعالیٰ تجھے یزید سے بچائے گا اور یزید تجھے اللہ تعالیٰ سے نہیں بچا سکے گا وہ تیری طرف ایک فرشتہ بھیجے گا جو تجھے بے تخت کر دے گا اور تجھے محل کی وسعت سے نکال کر قبر کی

تنگی میں ڈال دے گا پھر تیرا عمل ہی تجھے بچائے گا، اے ابن ہبیرہ میں تجھے خدا تعالیٰ کی نافرمانی سے انتباہ کرتا ہوں اللہ تعالیٰ نے اس بادشاہ کو اپنے دین اور بندوں کی نصرت کے لیے بادشاہ بنایا ہے پس تو اللہ تعالیٰ کی مدد کے ساتھ اللہ کے دین اور اس کے بندوں کو نہ چھوڑ کیونکہ خالق کی نافرمانی میں مخلوق کی اطاعت نہیں ہوتی۔

اس واقعہ میں یہ بات بھی بیان کی گئی ہے کہ ابن ہبیرہ نے ان کو انعامات دیے اور حسن کو دگنا انعام دیا۔ شعبی نے کہا ہم نے حقیر بات کی اس لیے اس نے ہم سے حقیر سلوک کیا۔

## یزید اور اس کے بھائی ہشام کے درمیان غلط فہمی

کہتے ہیں کہ یزید بن عبد الملک کو اطلاع ملی کہ اس کا بھائی ہشام بن عبد الملک اس کی تنقیص کرتا ہے اور اس کی موت کا متمنی ہے اور لونڈیوں کے ساتھ لھو و لعب کرنے کی وجہ سے اس کی عیب گیری کرتا ہے تو یزید نے اُسے لکھا کہ مجھے معلوم ہوا کہ میری زندگی اور میری موت کی تاخیر تجھ پر گراں ہے اور میری زندگی کی قسم تو میرے بعد کمزور بازوؤں اور کٹے ہوئے ہاتھوں والا ہو گا، جو بات مجھے تیری جانب سے پہنچتی ہے میں تجھے اس کا حقدار نہیں سمجھتا، تو ہشام نے اُسے جواب دیا جب امیر المومنین اپنے کانوں کو دشمنوں کی باتوں کے سننے کے لیے فارغ کر دیں گے تو ہو سکتا ہے کہ اس سے آپس میں فساد ہو جائے اور رشتہ داری ختم ہو جائے۔ خدا تعالیٰ نے امیر المومنین کو اپنے فضل سے جس چیز کا اہل بنایا ہے وہ اس بات کا زیادہ مستحق ہیں کہ گنہگاروں کے گناہوں سے پردہ پوشی کریں، رہی میری بات تو میں اس بات سے خدا تعالیٰ کی پناہ چاہتا ہوں کہ آپ کی زندگی اور موت کی تاخیر کو گراں سمجھوں، تو یزید نے اُسے لکھا جو کچھ تجھ سے ہوا ہم اُسے بخشتے ہیں اور تیرے متعلق جو بات ہمیں پہنچی ہے اس کی تکذیب کرتے ہیں پس عبد الملک نے ہمیں جو وصیت کی تھی اُسے یاد رکھیے اس نے کہا تھا کہ ہمیں آپس میں بغاوت اور علیحدگی اختیار کرنے کے خیالات کو چھوڑ دینا چاہیے یہ حکم اس نے رشتہ داری کے تعلقات کی بہتری اور خواہشات کے اتفاق کے لیے دیا تھا یہ بات تیرے لیے بہتر ہے اور میں تجھ سے بھی اُمید رکھتا ہوں اور میں تیری طرف

لکھتا ہوں اور جانتا ہوں کہ تو اوّل کے ان اشعار کا مصداق ہے ؎

"تیری طرف سے مجھے پریشان کُن باتیں پہنچتی رہی ہیں اور میں قدیم سے ہی درگزر کرنے والا اور نیک سلوک کرنے والا ہوں، جب تو نے مجھ سے قطع تعلق کیا تو تو دنیا میں اپنا دایاں ہاتھ کاٹ لے گا پھر دیکھ تو اس کے بدلے کونسا ہاتھ لے گا، اگر تو نے اپنے بھائی سے انصاف نہ کیا اور وہ عقل مند ہے تو تو اُسے اپنے سے انتہائی دُور پائے گا۔"

جب ہشام کو یہ خط ملا تو وہ اس کے پاس گیا اور چغل خوروں اور باغیوں کے خوف سے ہمیشہ اس کی پناہ میں رہا۔ یہاں تک کہ یزید فوت ہو گیا۔

## عطاء بن یسار کی وفات

یزید بن عبد الملک کے دورِ حکومت میں جو لوگ فوت ہوئے ان میں عطاء بن یسار بھی تھے آپ حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بیوی حضرت میمونہ کے غلام تھے اور ابو محمد کنیت کرتے تھے ان کی عمر ۸۴ سال تھی، یہ واقعہ ۱۰۳ھ کا ہے۔

## علماء کی ایک جماعت کی وفات

۱۰۳ھ ہی میں قیس بن السائب کے غلام مجاہد بن جبر کی وفات ہوئی اس کی کنیت ابوالحجاج تھی اور عمر ۸۴ سال تھی، ازد کا غلام جابر بن زید بھی فوت ہوا یہ بصرہ کا رہنے والا تھا اور ابوالشعثاء کنیت کرتا تھا یزید بن اصم اہل رقہ میں سے تھا اور حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بیوی حضرت میمونہ کا بھانجا تھا اور یحییٰ بن وثاب اسدی، بنی کنانہ کا غلام تھا اور ابو بردہ بن ابی موسیٰ اشعری بھی فوت ہو گئے، ان کا نام عامر تھا اور کوفہ کے رہنے والے تھے ۱۰۴ھ میں وہب بن منبہ کی وفات ہوئی ——————

ایک روایت میں ہے آپ کی وفات ۱۱۰ھ[1] میں ہوئی۔ اور طاؤس کی وفات بھی اسی سال میں ہوئی، ۱۰۵ھ میں عباس بن عبد المطلب کے غلام عبد اللہ بن جبیر کی وفات ہوئی بعض لوگ کہتے ہیں کہ آپ حضرت عباس کے غلام تھے۔

کہتے ہیں کہ طاؤس بن کیسان —— ابو عبد الرحمٰن کنیت کرتا تھا —— بحیر حمیری کا

---

[1] ایک نسخہ میں ۱۱۶ھ مرقوم ہے۔

غلام تھا۔ ۱۰۶ھ میں مکہ میں فوت ہوا اس کی نماز جنازہ ہشام بن عبدالملک نے پڑھائی ۱۰۷ھ میں مدینہ طیبہ میں حضرت میمونہ رضی اللہ عنہ کے غلام سلیمان بن یسار فوت ہوئے یہ عطا بن یسار کے بھائی تھے ابوایوب کنیت کرتے تھے وفات کے وقت ان کی عمر ۷۳ سال تھی بعض کہتے ہیں کہ ۱۰۸ھ میں فوت ہوئے ، ۱۰۸ھ میں قاسم بن محمد بن ابی بکر الصدیق کی وفات ہوئی۔

**محمد بن سیرینؒ اور ان کے بھائی**

حسن بن ابوالحسن بصری نے ۱۱۰ھ میں وفات پائی ان کی کنیت ابوسعید تھی ان کے باپ کا نام یسار تھا جو ایک انصاری عورت کا غلام تھا ان کی وفات ۸۹ سال کی عمر میں ہوئی۔ بعض کہتے ہیں کہ ۹۰ سال کی عمر میں ہوئی ، آپ محمد بن سیرین سے بڑے تھے ، محمد بن سیرین کی وفات اسی سال ۸۱ سال کی عمر میں ان سے سو دن بعد میں ہوئی ، بعض کہتے ہیں کہ ان کی عمر ۸۰ سال تھی ، سیرین کے پانچ لڑکے تھے محمد ، سعید ، یحییٰ ، خالد اور انس ، سیرینؒ حضرت انسؓ بن مالک کا غلام تھا اس کے پانچوں بیٹوں نے سنن روایت کی ہیں اور ان سے سنن نقل کی گئی ہیں۔

میں نے اصحاب تواریخ کو وہب بن منبہ کی وفات کے بارے میں متفق نہیں پایا۔ ان کی کنیت ابوعبداللہ تھی ، ان میں سے بعض نے آپ کی وفات کو اس طرح بیان کیا ہے جسے ہم اس باب میں بیان کر چکے ہیں اور بعض کا خیال ہے کہ آپ نے ۱۱۰ھ میں صنعاء میں وفات پائی آپ کی عمر ۹۰ سال تھی ، ۱۱۵ھ میں حکم بن عتبہ کندی کی وفات ہوئی ، بعض کہتے ہیں کہ اس سال عطاء بن ابی رباح کی وفات ہوئی تھی ، ۱۲۳ھ میں ابوبکر محمد بن مسلم بن عبیداللہ بن عبداللہ بن شہاب زہری کی وفات ہوئی ، واقدی کا بیان ہے کہ ان کی وفات ۱۲۴ھ میں ہوئی۔ یزید بن عبدالملک کے دور میں ہونے والے واقعات کی رو سے اس کے حالات بہت اچھے ہیں ہم نے انہیں مبسوط طور پر اخبار الزمان اور الاوسط میں بیان کیا ہے ، ہم نے اہل علم اور ناقلین آثار اور راویان اخبار کی وفات کا ذکر اس لیے کیا ہے تاکہ کتاب کی افادی حیثیت میں اضافہ ہو اور اس کے فوائد کا دائرہ وسیع ہو کیونکہ لوگ اپنے اغراض و مقاصد میں ایک دوسرے سے مختلف ہوتے ہیں اور مختلف علوم کے ماخذوں کے جویا ہوتے ہیں ان میں سے

بعض واقعہ کے متلاشی ہوتے ہیں اور بعض روایت کے مقلد ہوتے ہیں اور بعض بحث نظر والے ہوتے ہیں اور بعض اصحاب الحدیث ہوتے ہیں جو علل کی چھان بین کرنے والے ہوتے ہیں اور جس قسم کے لوگوں کی وفات کا ہم نے ذکر کیا ہے ان کی وفات کی تاریخوں کو معلوم کیا جاتا ہے پس ہم نے ہر ایک کے لیے اس کتاب میں حصہ رکھ دیا ہے وباللہ التوفیق۔

---

# ہشام بن عبدالملک بن مروان کے دورِ حکومت کا بیان

**مختصر حالات** جس روز ہشام بن عبدالملک کے بھائی یزید بن عبدالملک کی وفات ہوئی اسی روز ہشام کی بیعت ہوئی یہ ۲۵ شوال ۱۰۵ھ جمعہ کے روز کا واقعہ ہے، یزید کی وفات ۳۸ سال کی عمر میں ہوئی بعض کہتے ہیں کہ چالیس سال کی عمر میں ہوئی، ہشام بن عبدالملک کی وفات ربیع الاوّل ۱۲۵ھ کو بدھ کے روز رصافہ میں ہوئی جو ارض قنسرین میں ہے اور اس کی عمر ۵۳ سال تھی، اس کی حکومت ۱۹ سال ۷ ماہ ۱۱ دن ہیں رہی۔

## اس کے حالات و واقعات کی ایک جھلک

**اس کے اوصاف و اخلاق** ہشام بھینگا درشت اور سخت بدخو تھا، اموال جمع کرتا زمین آباد کرتا عمدہ گھوڑے تیار کرتا تھا اور گھوڑ دوڑ کراتا تھا اس نے اپنے اور دوسرے لوگوں کے چار ہزار گھوڑے جمع کیے ہوئے تھے، دور جاہلیت اور اسلام میں کسی کے متعلق معلوم نہیں ہو سکا کہ اس کے پاس اتنے گھوڑے ہوں، شعراء نے اس کے جمع شدہ گھوڑوں، اچھے پہناووں، قالینوں اور جنگی سامان اور زرہوں کا ذکر کیا ہے، اس نے لوگوں سے حسن سلوک کیا اور سرحدوں کو مضبوط کیا، مکہ کے راستے میں مسافر خانے اور سرائیں بنوائیں، اس کے علاوہ اور بھی یادگاریں قائم کیں جنہیں عباسی حکومت کے آغاز میں داؤد بن علی نے تباہ کروا دیا۔

اس کے دور حکومت میں ریشم اور ریشمی چادریں بنائی گئیں۔ لوگوں نے بھی اسی کے

طریق کو اختیار کیا اور جو کچھ ان کے پاس تھا اُسے روک لیا پس عطا و بخشش کم ہو گئی۔ اور اس کے زمانے سے زیادہ تنگی کا زمانہ نہیں دیکھا گیا۔

## حضرت زید بن علیؓ کی شہادت

اس کے زمانے میں زید بن علی بن حسین بن علی کرم اللہ وجہ ۱۲۱ھ میں شہید ہو گئے، بعض کہتے ہیں کہ ۱۲۲ھ میں شہید ہوئے، زید بن علی نے اپنے بھائی ابو جعفر بن علی بن حسین بن علی سے مشورہ کیا تو اس نے انہیں بتایا کہ کوفیوں کی طرف مائل نہ ہونا کیونکہ وہ خائن اور مکار ہیں اور انہوں نے یہ بھی کہا کہ وہاں تمہارے دادا علیؓ قتل ہوئے اور وہیں تیرے چچا حسن کو نیزہ مارا گیا اور وہیں تمہارا باپ حسین قتل ہوا اور اُسی کے مضافات میں ہم اہل بیت کو سب و شتم کیا گیا۔ ابن مروان کی حکومت کے متعلق انہیں جو علم حاصل تھا اس کے متعلق بھی انہیں بتایا جو انہیں دولت عباسیہ سے شرمندگی ہوئی اس کا بھی ذکر کیا، مگر انہوں نے جس حق کے مطالبہ کا عزم کیا تھا اس سے باز نہ آئے تو ان کے بھائی نے انہیں کہا اے بھائی مجھے تیرے متعلق خدشہ ہے کہ تو کل کوفہ کے کوڑا کرکٹ کی جگہ پر مصلوب ہوگا، ابو جعفر نے اُسے الوداع کہا اور اُسے بتایا کہ اب ہم دونوں کی ملاقات نہیں ہوگی۔

زید، ہشام کے پاس رصافہ میں گئے، بیٹھنے کے لیے کوئی جگہ نہ پائی تو مجلس کے آخر میں بیٹھ گئے اور کہنے لگے امیر المومنین نہ کوئی اللہ کے تقوے کے بغیر بڑھ سکتا ہے اور نہ تقوے اللہ کے بغیر چھوٹا ہو سکتا ہے، ہشام نے کہا تیری ماں نہ رہے خاموش ہو جا، تو ہی اپنے بارے میں خلافت کے متعلق جھگڑا کرتا ہے حالانکہ تو ایک لونڈی کا بیٹا ہے آپ نے فرمایا امیر المومنین اگر آپ پسند کریں تو میں آپ کو جواب دوں اور اگر آپ پسند کریں تو خاموش رہوں اس نے کہا جواب دو، آپ نے فرمایا، مائیں مقاصد کے لحاظ سے مردوں سے پیچھے نہیں ہیں اور حضرت اسمٰعیلؑ کی والدہ بھی، حضرت اسحٰقؑ کی ماں کی لونڈی تھی مگر اللہ تعالےٰ نے حضرت اسماعیل کے لیے کوئی رکاوٹ پیدا نہیں کی اور انہیں نبی بنا کر بھیجا، انہیں عربوں کا باپ بنایا اور ان کی صلب سے خیر البشر محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو پیدا کیا پس اس بارے میں مجھ سے بات کیجیے میں حضرت علیؓ اور حضرت فاطمہؓ کا بیٹا ہوں اور یہ کہتے ہوئے کھڑے ہو گئے ؎

" اُسے خوف نے بھگا دیا ہے اور حیب دار کر دیا ہے اور جو شخص صبر

کو ناپسند کرتا ہے وہ ایسا ہی کرتا ہے، اور اس کے دونوں ہاتھ پھٹے ہوئے ہیں اور وہ سوزش کی شکایت کرتا ہے اور اُسے تیز پتھر کے کونے توڑتے ہیں، موت میں اُسے راحت ملتی تھی اور موت لوگوں کے لیے یقینی ہے اگر اللہ تعالےٰ اُسے حکومت دیتا ہے تو وہ دشمنوں کے نشانات کو راکھ کی طرح چھوڑ دیتا ہے۔"

وہ اس کام کو پورا کرنے کے لیے کوفہ کی طرف گئے آپ کے ساتھ قراء اور اشراف بھی تھے۔ آپ کے ساتھ یوسف بن عمر ثقفی نے جنگ کی، جب جنگ ٹھن گئی تو زید کے ساتھی شکست کھا گئے آپ نے ایک معمولی سی جماعت کے ساتھ ان سے سخت جنگ کی اور آپ بطور مثال یہ شعر پڑھ رہے تھے ؎

"زندگی کی ذلت اور موت کی سختی ان دونوں کو میں نے مضر کھانا پایا ہے اگرچہ ان میں سے ایک کے سوا چارہ نہیں پس تو موت کی طرف اچھی طرح چل کر جا۔"

فریقین کے درمیان شام کا وقت حائل ہوگیا۔ حضرت زید کے زخم سے خون ٹپک رہا تھا کیونکہ آپ کی پیشانی میں تیر لگا تھا آپ نے فرمایا اس تیر کو کون نکالے گا تو ایک بستی سے پچھنے لگانے والے کو لایا گیا لیکن آپ کے ساتھیوں نے اس حجام سے آپ کی حالت کو پوشیدہ رکھا اس نے تیر نکالا تو آپ اسی وقت فوت ہوگئے انہوں نے آپ کو ایک ندی میں دفن کردیا اور آپ کی قبر پر مٹی اور گھاس پھونس ڈال دیا اور اس پر پانی بہا دیا پچھنے لگانے والا آپ کے چھپانے کی جگہ پر آیا تو اس نے جگہ کو پہچان لیا اور صبح کے وقت یوسف کے پاس اس کا خیر خواہ بن کر گیا اور اُسے آپ کی قبر کے متعلق بتایا تو یوسف نے آپ کو قبر سے نکال لیا اور آپ کے سر کو ہشام کے پاس بھیج دیا ہشام نے اُسے لکھا کہ اُسے ننگا کر کے صلیب دے دو تو یوسف نے آپ کو اسی طرح صلیب دے دیا اس بارے میں بنی اُمیہ کا ایک شاعر آل ابی طالب اور ان کے پیروکاروں کو مخاطب کرتے ہوئے کہتا ہے ؎

"ہم نے تمہارے لیے زید کو کھجور کے تنے پر صلیب دیا اور میں نے کسی مہدی کو تنے پر صلیب پاتے نہیں دیکھا۔"

اور اس نے آپ کی لکڑی کے نیچے ایک ستون بنا دیا پھر ہشام نے یوسف کو حکم بھیجا کہ انہیں جلا کر ہوا میں اُڑا دو۔

## امویوں کی قبروں کے ساتھ عباسیوں کا سلوک

مسعودی بیان کرتا ہے کہ الہیثم بن عدی طائی نے عمرو بن ہانی سے بیان کیا وہ کہتا ہے کہ ابو العباس سفاح کے زمانے میں، میں عبیداللہ بن علی کے ساتھ بنی اُمیہ کی قبریں اُکھاڑنے کے لیے نکلا، ہم ہشام کی قبر پر پہنچے تو ہم نے اُسے قبر سے صحیح سالم باہر نکالا صرف اس کی ناک کی درمیانی ہڈی موجود نہ تھی، عبداللہ بن علی نے اُسے سو کوڑے مارے پھر اُسے جلا دیا۔ ہم نے سلیمان کو ارض دابق سے نکالا مگر ہمیں اس کی پشت، پسلیوں اور سر کے سوا کچھ نہ ملا، جنہیں ہم نے جلا دیا اور بھی کچھ ہم نے بنی اُمیہ کے دُوسرے لوگوں کے ساتھ کیا ان کی قبریں قنسرین میں تھیں پھر ہم دمشق میں آئے اور ہم نے ولید بن عبدالملک کو نکالا مگر ہم کو اس کی قبر سے کچھ نہ ملا، ہم نے عبدالملک کی قبر کھودی تو ہمیں صرف اس کے سر کا ایک جوڑ ملا پھر ہم نے یزید بن معاویہ کی قبر کھودی تو اس میں سے صرف ایک ہڈی ملی اور ہم نے اس کی لحد کے ساتھ ایک سیاہ لکیر دیکھی گویا راکھ کے ساتھ لحد کے طول میں وہ لکیر کھینچی گئی ہے پھر ہم نے تمام شہروں میں ان کی قبروں کو کھودا اور جو کچھ ہمیں ملا ہم نے اُسے جلا دیا۔

ہم نے اس جگہ ہشام کے حضرت زید بن علی کو قتل کرنے کی وجہ سے یہ واقعات بیان کیے ہیں ہشام کو بھی اسی طرح مثلہ کیا گیا جیسا کہ اس نے حضرت زید بن علی کے ساتھ اپنے سلف کی طرح سلوک کیا تھا۔

ابوبکر بن عیاش اور مؤرخین کی ایک جماعت سے بیان کیا ہے کہ حضرت زید پچاس ماہ تک برہنہ مصلوب رہے مگر کسی آدمی نے ان کے پوشیدہ مقامات کو نہ دیکھا یہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ان کا پردہ تھا آپ کو کوفہ کے کوڑا کرکٹ کے مقام پر صلیب دیا گیا جب ولید بن یزید بن عبدالملک کا زمانہ آیا اور خراسان میں آپ کے بیٹے یحییٰ بن زید کا ظہور ہوا تو یزید نے اپنے کوفہ کے عامل کو لکھا کہ زید کو لکڑی پر ہی جلا دو تو اس نے ایسا ہی کیا اور ان کی راکھ کو فرات کے کنارے سے ہوا میں بکھیر دیا۔

## زیدی شیعوں کے فرقے

ہم نے اپنی کتاب "المقالات فی اصول الدیانات"

یس زیدیہ کی وجہ تسمیہ بیان کی ہے وہ یہ ہے کہ انہوں نے حضرت زید بن علی بن حسین بن علی بن ابی طالب کے ساتھ خروج کیا اس کے علاوہ بھی بہت کچھ بیان کیا گیا ہے جسے ہم نے اپنی پہلی کتب میں بیان کیا ہے، زیدیہ اور امامیہ کے اختلافات، ان دونوں مذہبوں کے درمیان فرق اور دیگر شیعہ فرقوں وغیرہ کا بھی ذکر کیا ہے اور مقالات و آراء اور دیانات کے متعلق کتب لکھنے والے مصنفین کی ایک جماعت نے جیسے ابو عیسیٰ محمد بن ہارون وراق وغیرہ نے بیان کیا ہے کہ زیدیہ اپنے زمانے میں آٹھ فرقے تھے ان کا پہلا فرقہ جارودیہ تھا جو ابوالجارود زیاد بن منذر العبدی کے اصحاب تھے، ان کا خیال یہ ہے کہ امامت صرف حضرت حسنؓ اور حضرت حسینؓ کی اولاد میں منحصر ہے، دوسرا فرقہ المرئیۃ[1] ہے تیسرا الابرقیہ چوتھا العقوبیہ یہ لوگ یعقوب بن علی کوفی کے اصحاب ہیں پانچواں العقبیہ، چھٹا الابتریہ ہے یہ لوگ کثیر الابتر اور حسن بن صالح بن یحییٰ کے اصحاب ہیں، ساتواں فرقہ الجریریہ ہے یہ لوگ سلیمان بن جریر کے اصحاب ہیں، آٹھواں فرقہ الیمانیہ ہے یہ لوگ محمد بن الیمان کوفی کے اصحاب ہیں۔ دوسروں کی نسبت اس مسلک کے لوگ زیادہ ہیں انہوں نے اپنے اسلاف کے اصولوں سے کئی شاخیں نکالی ہیں اور یہی امامیہ فرقوں کا حال ہے جیسا کہ گزشتہ مصنفین نے بیان کیا ہے یہ ۳۳ فرقے ہیں ہم نے حسن بن علی بن محمد بن علی بن موسیٰ بن جعفر بن محمد بن علی بن حسین بن علی بن ابی طالب کے چلے جانے کے بعد قطیعیہ کے اختلاف کا ذکر کیا ہے جو کچھ کیسانیہ فرقہ کہتا ہے اور جو اس کے دیگر شیعہ فرقوں کے درمیان اختلافات ہیں ان کا بھی ذکر کیا ہے۔

انہوں نے فروعات اور تاویل میں جو اختلاف کیا ہے اس کو چھوڑ کر یہ ۷۳ فرقے ہیں اور غلاۃ کے آٹھ فرقے ہیں، ان میں سے محمدیہ کے چار فرقے ہیں معتزلہ بھی چار ہیں وہ علویہ کہلاتے ہیں، اگر ہماری یہ تاریخ کی کتاب نہ ہوتی تو ہم ان کے مذاہب و آراء کو آغاز سے لے کر اس وقت تک تفصیل سے بیان کرتے اور مہدی منتظر کے ظہور کے متعلق جو دلائل انہوں نے دیے ہیں اور ان میں سے اصحاب الدور اور السرد اور التشریق نے جو کچھ بیان کیا ہے اُسے بھی ذکر کرتے۔

**ہشام اور حمص کا ایک آدمی** ایک روز ہشام نے حمص میں فوج کا

---

[1] ایک نسخے میں مرثدیہ ہے۔

جائزہ لیا تو اس کے پاس سے حمص کا ایک آدمی ایک بدکتے والے گھوڑے پر سوار ہو کر گزرا، ہشام نے اُسے کہا تجھے کس نے اس بات پر آمادہ کیا ہے کہ تو بدکنے والے گھوڑے کو باندھے، حمص نے کہا امیر المومنین! بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، یہ گھوڑا بدکنے والا نہیں بلکہ اس نے آپ کے بھینگے پن کو دیکھ کر خیال کیا ہے کہ یہ غزوان سالوتری کی آنکھ ہے، ہشام نے اُسے کہا پرے ہو جا تجھ پر اور تیرے گھوڑے پر اللہ تعالیٰ کی لعنت ہو غزوان سالوتری بلاد حمص کا ایک نصرانی تھا گویا وہ اپنے بھینگے پن اور سر کے اگلے حصے سے بال گرنے کی وجہ سے ہشام تھا۔

## ہشام، ابرش کلبی اور ہشام کی ایک لونڈی

ایک روز ہشام اکیلا بیٹھا ہوا تھا اس کے پاس ابرش کلبی موجود تھا کہ اتنے میں ہشام کی ایک خدمت گار لونڈی حلہ پہنے نمودار ہوئی، ہشام نے ابرش سے کہا اس سے مذاق کرو، ابرش نے اُسے کہا مجھے اپنا حُلّہ دے دو، اس نے کہا تُو تو اشعب سے بھی زیادہ حریص ہے، ہشام نے لونڈی سے کہا اشعب کون تھا اس نے جواب دیا وہ مدینہ کا ایک مذاقیہ تھا اور اس نے ہشام کو اس کی بعض باتیں سُنائیں تو ہشام ہنس پڑا اور کہنے لگا کہ ابراہیم بن ہشام عامل مدینہ کو لکھو کہ اُسے ہمارے پاس بھیجے پس جب ہشام نے خط پر مہر لگائی تو دیر تک سر جھکائے بیٹھا رہا پھر کہنے لگا اے ابرش ہشام رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے شہر کی طرف یہ خط لکھتا ہے کہ وہ اس کے پاس ایک مذاقیے کو بھیجے خدا کی قسم ایسا نہیں ہوگا پھر اس نے بطور مثال یہ شعر پڑھا ؎

"جب تو خواہش کے مطابق چلے گا تو خواہش تجھے بعض ایسی باتوں کی طرف لے جائے گی جن کے متعلق لوگ تجھ پر پھبتی اڑائیں گے۔"

اور خط پھاڑ دیا۔

## ہشام کے بخل کی مثالیں

کہتے ہیں کہ ایک آدمی نے ہشام کو دو پرندے تحفہ کے طور پر دیے جو اُسے بہت پسند آئے۔ اس آدمی نے کہا امیر المومنین میرا انعام، ہشام کہنے لگا تو ہلاک ہو دو پرندوں کا کیا انعام ہوتا ہے؟ اس آدمی نے کہا آپ جو چاہتے ہیں دے دیں۔ ہشام نے کہا ان میں سے ایک پرندہ

لے جاؤ تو اس آدمی نے ان دونوں میں سے خوب صورت پرندے کو پکڑ لیا تو ہشام نے اُسے کہا تو اسی طرح پسند کرتا ہے اس نے جواب دیا ہاں خدا کی قسم میں اسی طرح پسند کرتا ہوں اس نے کہا اسے چھوڑ دے اور اُسے چند درہم دینے کا حکم دیا۔

ہشام اپنے ایک باغ میں اپنے ندیموں کے ساتھ داخل ہوا اس باغ کا چکر لگایا تو اس میں ہر قسم کے پھل تھے وہ پھل کھانے لگے اور کہنے لگے اللہ تعالےٰ امیر المومنین کو برکت دے تو ہشام کہنے لگا وہ اس میں مجھے کیسے برکت دے گا جب کہ تم اس کے پھل کھا رہے ہو پھر کہنے لگا اس کے منتظم کو بلاؤ اُسے بلایا گیا تو اُسے کہنے لگا اس کے درخت اکھاڑ کر اس میں زیتون کاشت کر دو تاکہ کوئی شخص اس میں سے کچھ نہ کھا سکے۔

اس کے بیٹے سلیمان نے اُسے لکھا کہ میرا خچر ناکارہ ہو گیا ہے اگر امیر المومنین پسند کریں تو میرے لیے ایک جانور کا حکم دے دیں، ہشام نے اُسے لکھا، امیر المومنین نے تمہارے خط کا مفہوم اور اس میں جو تم نے اپنے جانور کی کمزوری کا ذکر کیا ہے اُسے سمجھ لیا ہے اور ان کا خیال ہے کہ یہ کمزوری اس وجہ سے ہے کہ تم اس کے چارے کا خیال نہیں رکھتے اور دوسرے یہ کہ چارہ ضائع ہو جاتا ہے پس تم خود اس کی نگرانی کرو شاید امیر المومنین اُسے تجھے باربرداری کے لیے دے دیں۔

ہشام نے ایک آدمی کو طخاری گھوڑے پر سوار دیکھا تو اس سے پوچھا تو نے اسے کہاں سے حاصل کیا ہے اس نے جواب دیا مجھے اس پر جنید بن عبد الرحمن نے سوار کرایا ہے ! اس نے کہا کہ طخاری گھوڑے بہت ہو گئے ہیں یہاں تک کہ عوام بھی ان پر سوار ہوتے ہیں۔ جس وقت عبد الملک کی وفات ہوئی اس کے اصطبل میں ایک طخاری گھوڑا تھا اس کے بیٹوں نے اس میں دلچسپی لی یہاں تک کہ اسے خیال ہوا کہ جس سے گھوڑا جاتا رہا اس سے خلافت جاتی رہے گی، وہ آدمی کہتا ہے کہ اس نے مجھ سے اسی وجہ سے حسد کرنا شروع کر دیا تھا۔

اس کے بھائی مسلمہ نے حکومت سنبھالنے سے قبل اس سے مذاق کرتے ہوئے کہا اے ہشام کیا تو خلافت کا اُمیدوار ہے حالانکہ تو بزدل اور بخیل ہے تو اس نے جواب دیا خدا کی قسم میں علیم اور حلیم ہوں۔

## بنی اُمیہ کے سیاست دان

الہیثم بن عدی اور المدائنی وغیرہ نے بیان کیا ہے

کہ بنی اُمیہ میں تین سیاستدان ہوئے ہیں "معاویہ، عبدالملک اور ہشام" ان پر سیاست اور حسن سیرت کا خاتمہ ہو گیا، منصور اپنے اکثر امور، تدابیر اور سیاست میں ہشام بن عبدالملک کے افعال کا پیروکار تھا وہ ہشام کے واقعات اور سیرت کے بارے میں خاص معلومات رکھتا تھا۔

ہم نے اخبار الزمان اور الاوسط میں اس کی سیرت و سیاست کے شان دار واقعات اور اس کے حفظ کردہ اشعار اور خطبات کا ذکر کیا ہے اور اسی طرح ہم نے اس گفتگو کے آغاز کا بھی ذکر کیا ہے جس نے ہمیں اس کتاب کی تصنیف پر آمادہ کیا جو "کتاب الواحدۃ فی مناقب العرب و مثالبھا" کے نام سے معروف ہے اس کتاب میں صرف عربوں کے ان مناقب و مثالب پر گفتگو کی گئی ہے جن میں کوئی دوسرا ان سے شراکت نہیں رکھتا، قحطان کے ہر قبیلے اور نزار وغیرہ کی طرف جو باتیں منسوب کی جاتی ہیں اور جو کچھ مختلف اوقات میں ہشام کی مجالس میں ابرش کلبی، عباس بن ولید بن عبدالملک، خالد بن مسلمہ مخزومی اور نصر بن مریم حمیری کے درمیان گفتگو ہوتی تھی اس کا ذکر بھی کیا ہے۔ الحمیری نے اپنے قوم حمیر اور کہلان کے جو مناقب لکھے ہیں اور المخزومی نے اپنی قوم جو نزار بن معد بن عدنان سے ہے، کے جو مناقب بیان کیے ہیں اور ان میں سے ہر ایک نے اپنی قوم کے سوا، دوسروں کے جو مثالب بیان کیے ہیں اور اپنے خاندان اور قبیلے کو ممتاز کیا ہے اس کا بھی ذکر کیا ہے۔

یہ بھی کہا گیا ہے کہ اس کتاب کو ابو عبیدہ معمر بن مثنیٰ نے اس آدمی کی زبان سے تالیف کیا ہے جس کا ہم نے ذکر کیا ہے اور اسے اس آدمی کی طرف جس کا ہم نے نام لیا ہے یا شعوبیہ کے کسی اور آدمی کی طرف منسوب کر دیا ہے۔

---

# ولید بن یزید بن عبدالملک بن مروان کے

## دورِ حکومت کا بیان

**مختصر حالات** ۱۱ ربیع الآخر ۱۲۵ھ کو بدھ کے روز ہشام کی وفات ہوئی اور اسی روز ولید بن یزید کی بیعت ہوئی پھر اسے ۲۸ جمادی الآخر ۱۲۶ھ کو جمعرات کے روز نجراء میں قتل کر دیا گیا اس نے ایک سال دو ماہ بائیس دن حکومت کی اور ۴۰ سال کی عمر میں قتل ہو گیا وہ جس جگہ قتل ہوا اسی جگہ دفن ہوا، یہ دمشق کی بستیوں میں سے ایک بستی ہے جو نجراء کے نام سے مشہور ہے ہم اس کے قتل کے واقعہ کو اپنی کتاب الاوسط میں بیان کر چکے ہیں۔

# اس کے حالات و واقعات کی ایک جھلک

**یحییٰ بن زید کا ظہور اور قتل** ولید کے دورِ حکومت میں خراسان کے شہر جوزجان میں یحییٰ بن زید بن علی بن حسین بن علی بن ابی طالب نے لوگوں پر روا رکھے جانے والے ظلم وجور کے خلاف ظہور کیا تو ولید نے اس کے مقابلہ میں نصر بن سیار سلم بن احوذ مازنی کو بھیجا، یحییٰ ارعونہ بستی کے معرکہ میں قتل ہو گیا اور وہیں دفن کیا گیا اس کی قبر بہت مشہور ہے آج تک لوگ اس کی زیارت کرتے ہیں یحییٰ نے بہت سی جنگیں لڑی ہیں اور ایک معرکہ میں کنپٹی میں تیر لگنے سے اس کی موت ہو گئی اور اس کے اصحاب اُسے چھوڑ کر بھاگ گئے، اس کا سر کاٹ کر ولید کو بھجوایا گیا اور جوزجان میں اس کے جسم کو صلیب دیا گیا وہ ابومسلم خراسانی کے خروج تک جو عباسی حکومت کا حامی تھا، صلیب پر لٹکا رہا پس ابو مسلم نے سلم بن احوذ کو قتل کر دیا اور یحییٰ کے جثے کو اُتار کر اپنے اصحاب

کے ساتھ اس کی نماز جنازہ پڑھی اور وہیں دفن کر دیا، اہل خراسان نے اپنے دیگر مضافات میں بنی اُمیہ کے اقتدار سے محفوظ ہو جانے کی وجہ سے یحییٰ بن زید پر سات روز تک نوحہ وزاری کی اور اس سال خراسان میں جو بچہ بھی پیدا ہوا اس کا نام یحییٰ اور زید رکھا گیا کیونکہ اہل خراسان کو اس کا بہت صدمہ اور غم ہوا تھا۔

یحییٰ کا ظہور ۱۲۵ھ کے آخر میں ہوا اور بعض کہتے ہیں کہ ۱۲۶ھ کے آغاز میں ہوا اور ہم نے یحییٰ کے حالات اور جنگوں کا ذکر کتاب الاوسط اور اپنی دیگر پہلی کتابوں میں کیا ہے جن کے اعادہ کی ضرورت نہیں، جس روز یحییٰ قتل ہوئے بطور تمثل بار بار حضرت خنساء کے یہ شعر پڑھتے تھے ؎

"ہم اپنی جانوں کو ہیچ سمجھتے ہیں اور جنگ کے روز جانوں کو ہیچ سمجھنا ہی ان کے حق کو پورا کرنا ہے۔"

## ولید کے اشغال اور بے حیائی

ولید، شرابی، کھلنڈرا اور گانے بجانے کا رسیا تھا وہ پہلا شخص تھا جو گلوکاروں کو ان کے شہروں سے اپنے پاس لایا، کھلنڈروں سے ہم نشینی کی، برملا شراب نوشی کی اور آلات لہو لعب سے کھیلا اس کے زمانے میں ابن سریج، معبد، غریض، ابن عائشہ، ابن محرز طویس اور دحمان گویئے تھے اس کے زمانے میں اس پر اور عوام و خواص پر گانے کا بھوت سوار ہو گیا اس نے گانے والی لونڈیاں تیار کیں وہ بڑا بے حیا اور بدمعاش تھا، ولید اپنی حکومت میں کئی راتیں عیش و نشاط میں جاگتے گزارتا تھا، وہ کہتا ہے ؎

"میری رات لمبی ہو گئی ہے اور میں شراب پی کر رات گزار رہا ہوں میرے پاس اس کی موت کی خبر آئی ہے جو رصافہ میں مقیم ہے اور اس نے مجھے چادر، چھڑی اور خلافت کے لیے انگوٹھی دی ہے۔"

ہشام کی وفات کے وقت اس نے یہ مزاحیہ بات کہی تھی جب اس کے پاس موت کی خبر دینے والا آیا اور اس نے اُسے سلام خلافت کہا تو اس نے کہا ؎

"میں نے اپنے دوست سے سُنا ہے کہ رصافہ کی طرف سے رونے کی آواز آ رہی ہے اور میں اپنا دامن گھسیٹتا ہوا یہ کہتا ہوا آیا کہ ان عورتوں کا

کیا حال ہو گا، جب ہشام کی لڑکیاں اور تیل لگانے والیاں ندبہ کرتی ہوئی شور و غل مچاتی اور ہائے ہلاک ہو گئے پکارتی ہوں گی اور ہلاکت تو انہی پر اتری ہے اگر میں ان سے برا فعل نہ کروں تو فی الواقعہ میں مخنث ہوں۔"

ولید سے کہا گیا کہ تیری لذات میں سے کوئی باقی بھی رہ گئی ہے؟ اس نے جواب دیا چاندنی راتوں میں مٹی کے ٹیلوں پر بیٹھ کر دوستوں سے گفتگو کرنا باقی رہ گیا ہے۔

**ولید اور شراعہ بن زید**

ولید کو شراعہ بن زید کے حسنِ صحبت اور حلاوت مجالست کے متعلق اطلاع ملی تو اس نے اُسے حاضر کرنے کا حکم دیا جب وہ اس کے سامنے پیش ہوا تو اس نے کہا میں نے تیری طرف اس لیے آدمی بھیجا تھا تاکہ تجھ سے کتاب و سنت کے متعلق دریافت کروں، اس نے جواب دیا میں اس بارے میں گفتگو کرنے کا اہل نہیں اس نے کہا میں تم سے شراب کے متعلق پوچھتا ہوں اس نے جواب دیا امیر المومنین اس بارے میں جو چاہے پوچھیے اس نے کہا تو شراب کے متعلق کیا کہتا ہے؟ اس نے جواب دیا آپ کس شراب کے متعلق پوچھتے ہیں اس نے کہا تو پانی کے متعلق کیا کہتا ہے اس نے کہا اس میں تو مجھ سے خچر اور گدھے بھی مشارکت رکھتے ہیں اس نے کہا کشمش کی نبیذ کے متعلق کیا خیال ہے اس نے جواب دیا دردسر اور تکلیف کا باعث ہے اس نے کہا کھجور کی نبیذ کے متعلق کیا خیال ہے؟ اس نے جواب دیا سب گوز ہے، اس نے پوچھا شراب کے متعلق کیا خیال ہے کہا یہ میری رُوح کی سگی بہن ہے اور میری جان کی محبوبہ ہے اس نے کہا سماع کے متعلق تیرا کیا خیال ہے اس نے جواب دیا آہستہ آہستہ غم کے ذکر پر ابھارتا ہے اور غم کے موقعوں پر لہو و لعب کو تازہ کرتا ہے اکیلے دوست کا مونس ہے اور اکیلے عاشق کو خوش کرتا ہے، دلوں کی پیاس بجھاتا ہے جذبات کو ایسے بھڑکاتا ہے کہ دوسرے لہو و لعب کے سامان سے ایسا نہیں ہو سکتا اور جسم کے اجزاء میں سرایت کر کے نفس کو بھڑکا دیتا ہے اور حس کو قوی کرتا ہے، اس نے پوچھا کونسی مجالس تجھے زیادہ محبوب ہیں اس نے جواب دیا کہ میں نے مجلس میں تکلیف اُٹھائے بغیر کبھی آسمان کو نہیں دیکھا اس نے پوچھا کھانے کے بارے میں تو کیا کہتا ہے اس نے جواب دیا اس کھانے والے کو انتخاب کا کوئی حق نہیں جس کا ہم و غم ہی کھانا ہے

تو ولید نے اُسے اپنا ندیم بنا لیا۔

## شراب کے متعلق اس کا قول

وہ شراب کے متعلق کس شان دار طریق سے کہتا ہے :-

"پیالے میں زعفران کی طرح زرد سی چیز ہے جسے عسقلان کے ایک تاجر نے ہمارے لیے قیدی بنایا ہے وہ تجھے تنکا اور برتن کی چوڑائی دکھاتا ہے اور اُنگلیوں کے چھونے کے ورے اس کا پردہ ہے جب اُسے نتھارا جاتا ہے تو تو اس پر برق یمانی کی طرح حُباب دیکھے گا۔"

اس نے شراب نوشی کے وقت اپنے ساقی سے مذاق کرتے ہوئے کہا ؎

"اے یزید خوش نوا حدی خوان کے ساتھ مجھے شراب پلا، ہم بانسری کی آواز سے خوش ہو چکے ہیں۔ مجھے شراب پلا کہ میرے گناہوں نے میرا گھیراؤ کر لیا ہے اور ان کا کوئی کفارہ نہیں ہے۔"

## ولید کے داستان گو کا بیان

قاضی ابو خلیفہ فضل بن حباب جمحی نے ہمیں محمد بن سلام جمحی سے بتایا وہ بیان کرتا ہے کہ مجھے ایک شامی شیخ نے اپنے باپ سے بتایا وہ کہتا ہے کہ میں ولید بن یزید کا داستان گو تھا، میں نے اس کے ہاں ابن عائشہ قرشی کو دیکھا ولید نے اُسے گانا سُنانے کو کہا تو اس نے گایا کہ ؎

"میں نے قربانی کے دن کی صبح کو حُوریں دیکھیں جو آدمی کے عزم صبر کو شکستہ کر دیتی ہیں۔ وہ ستاروں کی طرح روشن تھیں اور عشاء کے وقت وہ چاند کا طواف کرتی تھیں، میں ثواب کے حصول کی خاطر باہر نکلا تو میں گناہوں کے بوجھ سے لدا ہوا واپس آیا۔"

ولید نے اُسے کہا اے میرے امیر بخدا تو نے بہت اچھا گایا ہے، عبد شمس کی خاطر اسے دوبارہ گاؤ اس نے دوبارہ گایا تو اس نے کہا، اُمیہ کی خاطر اسے پھر گاؤ اس نے پھر گایا تو وہ باری باری اپنے آبا کا نام لیتا ہوا اور اُسے دوبارہ گانے کا حکم دیتا ہوا اپنے آپ تک پہنچا اور اُسے کہنے لگا میری زندگی کی خاطر اسے پھر گاؤ اس نے گایا تو اس نے اُٹھ کر ابن عائشہ پر جھک کر اس کے تمام اعضاء کو بوسہ دیا

وہ اس کے عضو تناسل کو بوسہ دینے کے لیے جھکا تو ابن عائشہ اپنے آلہ تناسل کو اپنی دونوں رانوں میں چھپانے لگا، ولید نے اسے کہا خدا کی قسم میں اسے بوسہ دیے بغیر نہیں ٹلوں گا، تو اس نے اسے ننگا کیا تو اس نے اس کے سرے کو بوسہ دیا اور کہنے لگا واہ رے خوشی واہ رے خوشی، اور اپنے کپڑے اتار کر ابن عائشہ پر پھینک دیے اور ننگا ہو کر کھڑا ہو گیا یہاں تک کہ اسے دوسرے کپڑے لا کر دیے گئے اس نے ابن عائشہ کو ایک ہزار دینار دیے اور اسے اپنے خچر پر سوار کرایا اور کہا کہ میری زین پر بیٹھ کر اس پر سوار ہو کر واپس چلا جا تو نے مجھے جنڈ کے انگاروں سے بھی زیادہ گرم چیز پر بٹھا چھوڑا ہے۔

## ولید کو اپنے باپ یزید سے بے حیائی ورثہ میں ملی تھی

مسعودی بیان کرتا ہے کہ ابن عائشہ نے یہ اشعار یزید بن عبدالملک کو سنا کر اسے خوش کر دیا تھا بعض کہتے ہیں کہ وہ طرب و انبساط میں کافر و ملحد ہو گیا تھا اور اس نے اپنے ساقی سے کہا کہ ہمیں چوتھے آسمان پر پلاؤ، ولید بن یزید نے اس شعر پر خوشی کرنے کو اپنے باپ سے ورثہ میں لیا تھا یہ شعر ایک قریشی کے ہیں اور دھن ابن سریج کی ہے بعض کہتے ہیں کہ مالک کی ہے جیسا کہ گیتوں کی کتابوں میں اس اختلاف کا ذکر پایا جاتا ہے۔ جیسے اسحاق بن ابراہیم موصلی نے اور ابراہیم بن مہدی المعروف بہ ابن شکلہ نے اپنی اپنی گیتوں کی کتابوں میں اور دیگر مصنفین نے بھی بیان کیا ہے ولید کو بنی مروان کا بے حیا آدمی کہا جاتا ہے۔

## قرآن پاک کے ساتھ اس کا سلوک

ایک روز اس نے یہ آیت پڑھی "واستفتحوا وخاب کل جبار عنید من ورائہ جہنم ویسقیٰ من ماءٍ صدید" تو اس نے قرآن پاک منگوا کر اسے تیروں کے لیے بطور ہدف نصب کر دیا اور یہ شعر پڑھتے ہوئے اسے تیر مارنے لگا ؎

"کیا تو ہر جابر اور حق کے مخالف کو ڈراتا ہے تو دیکھ لے میں جابر اور حق کا مخالف یہاں کھڑا ہوں اور جب تو حشر کے روز اپنے رب کے پاس جائے تو کہہ دینا اے میرے رب مجھے ولید نے پھاڑا ہے۔"

---

لہ (ترجمہ) اور فتح مانگی انہوں نے اور نامراد ہوا ہر سرکش عناد کرنے والا۔ (ابراہیم آیت ۱۵)

**اس کے ملحدانہ اشعار** محمد بن یزید المبرد نحوی نے بیان کیا ہے کہ ولید نے اپنے اشعار میں حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر کرتے ہوئے ملحدانہ باتیں کہی ہیں وہ کہتا ہے کہ ؎

"ان کے پاس اپنے رب کی طرف سے وحی نہیں آتی تھی، انہوں نے جھوٹ بولا ہے اللہ تعالیٰ انہیں ذلیل و رسوا کرے۔"

ان اشعار میں یہ شعر بھی ہیں ؎

"ایک ہاشمی نے بغیر وحی و کتاب کے خلافت سے کھیلا ہے اُسے خدا کے لیے کہہ دے کہ وہ میرے کھانے پینے کو روک دے۔"

اس قول کے بعد اُسے چند روز مہلت ملی اور وہ قتل ہو گیا۔

**اس کی ماں کا نسب** ولید بن یزید کی ماں ام الحجاج بنت محمد بن یوسف ثقفی تھی جس کی کنیت ابو العباس تھی۔

**یشب کے خواص** اس کے پاس بلور کا ایک پیالہ لایا گیا ــــ اور بعض کا قول ہے کہ سنگِ یشب کا پیالہ لایا گیا ــــ بعض فلاسفہ کا خیال ہے کہ جو شخص سنگِ یشب کے پیالے میں شراب پئے اُسے نشہ نہیں ہوتا ہم نے اس خاصیت کا ذکر "القضایا والتجارب" میں کیا ہے اور جو شخص اس کے ٹکڑے کو اپنے سر کے نیچے رکھ کر سوئے یا اس کی انگوٹھی کا نگینہ اس پتھر کا ہو وہ ہمیشہ اچھا خواب ہی دیکھتا ہے، ولید کے حکم سے اس پیالے کو شراب سے لبریز کیا گیا وہ اپنے ندیموں کے ساتھ چاند کی چاندنی میں شغل مے نوشی کر رہا تھا، کہنے لگا آج کی شب کا چاند کہاں ہے ایک آدمی نے کہا فلاں بُرج میں ہے اور ایک دوسرے آدمی نے کہا بلکہ وہ تو جام شراب میں ہے چاند کی شعاعیں اور اس کا عکس اس شراب میں نظر آ رہا تھا، تو ولید نے اُسے کہا خدا کی قسم جو کچھ میرے دل میں تھا تو نے وہی بات کہی ہے اور بہت خوش ہوا اور کہنے لگا میں سات ہفتے تک ضرور شراب پیوں گا، اس کے ایک دربان نے آکر کہا امیر المومنین دروازے پہ عربوں اور قریش کے وفود کا ایک جمگھٹا ہے اور خلافت کی شان اس مقام اور حال سے بہت بالا ہے۔ ولید نے کہا اسے شراب پلاؤ اس نے پینے سے انکار کیا تو اس کے منہ میں قیف رکھ دی اور اُسے شراب پلانے

لگے یہاں تک کہ وہ نشہ سے دُھت ہو کر گر پڑا۔

اس کے باپ نے اس کے متعلق وصیت کرنے کا ارادہ کیا تھا مگر اس کی صغر سنی کی وجہ سے اس نے اس کے بھائی ہشام کے متعلق اور پھر اس کے بعد ولید کے متعلق وصیت کی۔

## گھوڑوں کا شوق

ولید گھوڑوں کا بہت شوقین تھا ان سے محبت کرنے انہیں جمع کرنے اور گھوڑ دوڑ کرانے کا بھی بہت دلدادہ تھا اس کا سندھی گھوڑا اپنے زمانے کا بہترین گھوڑا تھا اور وہ اُسے ہشام کے زمانے میں دوڑایا کرتا تھا وہ ہشام کے گھوڑے سے جو زائد کے نام سے مشہور تھا کم درجے کا تھا، کبھی یہ اُس کے ساتھ جا ملتا تھا اور کبھی دوسرے نمبر پر آتا تھا۔

## ریس کے گھوڑوں کے مراتب

یہاں دوڑنے والے گھوڑوں کے مراتب کا ذکر کیا جاتا ہے۔ پہلے کو سابق، دوسرے کو مصلّی کہتے ہیں اس لیے کہ اس کا سر، پہلے نمبر پر آنے والے کی پیٹھ کے درمیان ہوتا ہے پھر اسی طرح تین سے نو تک ان کے مختلف نام ہیں، دسویں کو سکیت کہتے ہیں، جو گھوڑا دسویں کے بعد آئے وہ اس کو کسی شمار و قطار میں نہیں سمجھتے اور جو گھوڑا دوڑ میں سب سے آخر میں آئے اُسے فسکل کہتے ہیں۔

ولید نے رصافہ میں گھوڑا دوڑا دیا اور گھوڑ دوڑ کرائی اس روز ایک ہزار گھوڑوں نے گھوڑ دوڑ میں حصہ لیا وہ وہاں پر کھڑا ہو کر زائد کا انتظار کرتا رہا اس کے ساتھ عمرو بن سعید بن العاص بھی تھا اس گھوڑ دوڑ میں اس کا بھی ایک گھوڑا تھا جس کا نام مصباح تھا، جب گھوڑے نمودار ہوئے تو ولید نے کہا۔

"رب کعبہ کی قسم میرے گھوڑے کمینوں کے گھوڑوں سے اسی طرح سبقت لے گئے ہیں جیسے ہم ان سے سبقت لے گئے ہیں، اور قدیم زمانوں میں بھی ہماری یہی کیفیت تھی کہ ہم عالی مرتبہ اور صاحب عظمت لوگ تھے۔"

ابن ولید کا گھوڑا ــــ جسے وضاح کہا جاتا تھا ــــ سب گھوڑوں سے آگے آیا جب وہ قریب آیا تو اس کا سوار گر پڑا اور اس کے پیچھے سعید کا مصباح نامی گھوڑا آیا اس لحاظ سے سعید سابق قرار پایا تو سعید نے کہا اور ولید سُن رہا تھا کہ ؎

"ہم آج کمینوں کے گھوڑوں سے سبقت لے گئے ہیں اور اللہ نے عزت کو ہماری طرف لوٹا دیا ہے اور قدیم زمانوں میں بھی ہم عالی مرتبہ اور صاحب عظمت تھے۔"

ولید یہ بات سُن کر ہنس پڑا اور سعید کے گھوڑے کے آگے بڑھ جانے کے خدشہ سے اس نے اپنے گھوڑے کو دوڑایا یہاں تک کہ وہ وضاح کے برابر ہو گیا تو اس نے اپنے آپ کو اس پر دے مارا اور اوّل آگیا، ولید پہلا شخص تھا جس نے یہ حرکت کی اور گھوڑ دوڑ میں یہ طریقہ جاری کیا پھر اس کے بعد یہ طریقہ مہدی نے منصور کے زمانے میں اور ہادی نے مہدی کے زمانے میں اختیار کیا پھر ولید کے سامنے دوسری ریس کے گھوڑے پیش کیے گئے، سعید کا گھوڑا اس کے پاس سے گزرا تو اس نے کہا اے ابو عنبسہ ہم تمہارے ساتھ گھوڑا نہیں دوڑائیں گے کیونکہ تو نے کہا ہے کہ

"ہم آج کمینوں کے گھوڑوں سے سبقت لے گئے ہیں"

سعید نے کہا امیر المومنین! میں نے اس طرح نہیں کہا تھا میں نے تو صرف یہ کہا تھا کہ

"ہم آج کمینے گھوڑوں کے ساتھ سبقت لے گئے ہیں۔"

ولید ہنس پڑا اور اسے گلے سے لگا لیا اور کہا قریش تیرے جیسے آدمی کو ضائع نہ کریں۔ گھوڑ دوڑ کے لیے گھوڑوں کو اکٹھا کرنے کے بارے میں ولید بن یزید کے واقعات بہت شاندار ہیں گھوڑ دوڑ میں اس کے لیے ایک ہزار گھوڑے جمع کیے گئے، ان میں زائد اور سندھی (دو گھوڑوں کے نام ہیں) تھے، وہ اپنے زمانے میں سب گھوڑوں سے آگے نکل گئے تھے اس بات کا تذکرہ مؤرخین کی ایک جماعت جیسے ابن عفیر، اصمعی، ابو عبیدہ اور جعفر بن سلیمان نے کیا ہے ہم نے اپنی کتاب الاوسط میں اس کے گھوڑوں کے اور گھوڑ دوڑ کے شاندار واقعات کو اور زائد، سندھی اور مروان کے سُرخ رنگ کے گھوڑے کے واقعات اور سلف و خلف امویوں کے حالات کو بیان کیا ہے۔ اس کتاب میں ان کی جامع تاریخ اور ان کے حالات و واقعات کی جھلک کو بیان کرنا مقصود ہے اسی طرح ہم نے گھوڑوں کے اخلاق و صفات ان کے اعضاء، عیوب، بناوٹ، بوڑھے اور جوان گھوڑوں اور ان کے رنگوں اور بالوں کی

بھنوری اور ان کی اچھی باتوں اور عمر کی مقدار و انتہا، بھنوریوں کے بارے میں لوگوں کے اختلافات اور اچھے اور برے گھوڑوں کے متعلق ذکر کیا ہے، بعض کہتے ہیں کہ عادات تجربات اور تیز رفتاری جیسے اوصاف وغیرہ کے لحاظ سے کم و بیش ان کی اٹھارہ قسمیں ہیں اس کے علاوہ بھی لوگوں نے گھوڑوں کے بارے میں گفتگو کی ہے جسے ہم نے اپنی پہلی کتابوں میں بیان کیا ہے۔

## ابو جعفر محمد بن علی بن حسین کی وفات

ولید کے زمانے میں ابو جعفر محمد بن علی بن حسین بن ابی طالب کی وفات ہوئی

اس بارے میں بھی اختلاف پایا جاتا ہے بعض کہتے ہیں کہ ان کی وفات ہشام کے زمانے میں ۱۱۷ھ میں ہوئی، بعض کہتے ہیں کہ وہ یزید بن عبدالملک کے زمانے میں مدینہ میں ۵۰ سال کی عمر میں فوت ہوئے اور بقیع میں اپنے والد علی بن حسین اور دیگر اسلاف کے ساتھ مدفون ہوئے، ان کا تذکرہ ہم انشاء اللہ اس کتاب میں کریں گے۔ واللہ ولی التوفیق۔

# ولید کے بیٹوں یزید اور ابراہیم کے دورِ حکومت کا بیان

**مختصر حالات** ولید بن یزید کے قتل کے بعد ۲۳ جمادی الآخرۃ کو یزید بن ولید دمشق میں حکمران بنا اور اس کی بیعت ہوئی، یزید بن ولید یکم ذوالحجہ ۱۲۶ھ کو اتوار کے روز فوت ہوا ولید بن یزید کے قتل کے بعد وہ پانچ ماہ دو راتیں حکمران رہا اس کے بعد اس کے بھائی ابراہیم بن ولید نے حکومت سنبھال لی اور دمشق میں چار ماہ تک اور بعض کہتے ہیں کہ دو ماہ تک اس کی بیعت ہوتی رہی پھر اُسے تخت سے دست بردار کر دیا گیا، فتنہ و فساد، اختلافات اور رعب و داب کے ختم ہو جانے کی وجہ سے اس کا زمانہ عجیب قسم کا تھا اس بارے میں ایک شاعر کہتا ہے ؎

"ہم ہر جمعہ کو ابراہیم کی بیعت کرتے ہیں اور جس چیز کا تو والی ہے وہ ضائع ہونے والی ہے۔"

یزید بن ولید کو دمشق میں باب جابیہ اور باب صغیر کے درمیان دفن کیا گیا، اس کی عمر ۳۷ سال تھی بعض کہتے ہیں کہ ۴۶ سال تھی، اس بارے میں اختلاف پایا جاتا ہے۔

# ان دونوں کے دور کے حالات و واقعات کی جھلک

**یزید ناقص کی تعریف** یزید بن ولید بھینگا تھا اسے یزید ناقص کہتے تھے لیکن وہ جسم و عقل کے لحاظ سے ناقص نہ تھا اس نے

اپنے بعض ازرقی فوجیوں کے نقائص بیان کیے تو انہوں نے اسے یزید ناقص کہنا شروع کر دیا یہ اصول خمسہ توحید، عدل، وعید، اسماء اور احکام ہیں معتزلہ کی رائے رکھتا تھا اور ان کے قول "منزلۃ بین المنزلتین" اور امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کا بھی قائل تھا۔

## توحید کے متعلق معتزلہ کا قول

باب اول — یعنی توحید — کے بارے میں بصری اور بغدادی وغیرہ معتزلہ کی رائے یہ ہے —

اگرچہ ان کی دوسری فروع آپس میں اختلاف رکھتی ہیں — کہ اللہ تعالیٰ اشیاء کی طرح نہیں وہ نہ جسم ہے، نہ عرض ہے نہ عنصر ہے، نہ جزو ہے اور نہ جوہر ہے بلکہ وہ جسم، عرض عنصر، جزو اور جوہر کا خالق ہے، دنیا اور آخرت میں حواس اس کا ادراک نہیں کر سکتے، نہ ہی مکان و اطراف اس کا احاطہ کر سکتے ہیں بلکہ وہ ہمیشہ سے ہے اور اس کا کوئی زمان و مکان اور حد و نہایت نہیں اور وہ اشیاء کو بغیر کسی چیز کے پیدا کرنے والا ہے وہ قدیم ہے اور اس کے سوا ہر چیز محدث (نئی بنی ہوئی) فانی ہے۔

## عدل کے متعلق ان کا قول

قول عدل، معتزلہ کا اصل ثانی ہے — وہ یہ ہے کہ اللہ تعالےٰ نہ فساد کو پسند کرتا ہے اور نہ بندوں کے افعال کا خالق ہے۔ بلکہ وہ اللہ تعالیٰ کی عطا کردہ طاقت کی وجہ سے امر و نہی پر عمل کرتے ہیں، وہ اپنے ارادہ کے مطابق حکم دیتا ہے اور ناپسندیدہ بات سے روکتا ہے، اس نے جس نیکی کا حکم دیا ہے وہ اس کا ولی ہے اور جس بُرائی سے روکا ہے وہ اس سے بَری ہے اس نے انسانوں کو طاقت سے زیادہ مکلف نہیں کیا نہ ہی اُن سے ایسی بات کا تقاضا کیا ہے جس کی وہ قدرت نہیں رکھتے، کوئی شخص قبض و بسط کی طاقت اللہ تعالےٰ کی عطا کردہ قوت کی وجہ سے ہی رکھتا ہے وہ اکیلا ہی اس قدرت کا مالک ہے وہ جب چاہے اُسے فنا کر دے اور جب چاہے اُسے باقی رکھے۔ اور اگر چاہے تو اپنی اطاعت کے لیے مخلوق پر جبر کرے وہ اپنی معصیت کے وقت اضطراری طور پر ان کے ساتھ ہوتا ہے، وہ اس بات (بالجبر اطاعت کرانے) پہ قادر ہے مگر وہ ایسا کرتا نہیں ہے کیونکہ ایسا کرنے سے آزمائش ختم ہو جائے گی۔

## وعید کے متعلق ان کا قول

قول وعید — معتزلہ کا اصل ثالث ہے — وہ یہ ہے کہ اللہ تعالےٰ کبائر کے مرتکب کو توبہ کرنے سے

ہی بخشتا ہے وہ اپنے وعدہ و وعید میں سچا ہے اور وہ اپنی بات کو نہیں بدلتا۔

## منزلۃ بین المنزلتین کے متعلق ان کا قول

قول منزلۃ بین المنزلتین ــــ معتزلہ کا اصل رابع ہے وہ یہ ہے کہ کبائر کا مرتکب نہ مومن ہے نہ کافر، بلکہ وہ فاسق ہے اس کا یہی نام سماعت میں آیا ہے اور نماز یوں نے اس کے فسق پر اتفاق کیا ہے۔

مسعودی بیان کرتا ہے کہ اسی وجہ سے ان کا نام معتزلہ یعنی الگ ہونے والے رکھا گیا ہے اور یہ باب اسماء و احکام سے موصوف ہے ان کا کہنا ہے کہ فاسق کے لیے ہمیشہ آگ میں رہنے کی وعید بیان ہوئی ہے۔

## امر بالمعروف کے متعلق ان کا قول

امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کے وجوب کا قول معتزلہ کا اصل خامس ہے ــــ وہ یہ ہے کہ تمام مومنین پر حسب استطاعت تلوار اور اس سے کمتر چیز کو استعمال کرنا واجب ہے خواہ وہ جہاد کی طرح ہو، نیز کافر اور فاسق کے ساتھ جہاد کرنے میں کوئی فرق نہیں۔

ان باتوں پر معتزلہ کا اتفاق ہے، جو ان اصولِ خمسہ کا معتقد ہو وہ معتزلی ہے اور اگر ان میں سے زیادہ یا کم کا معتقد ہو تو وہ معتزلی کہلانے کا استحقاق رکھتا ہے ان کے علاوہ دیگر فروعات میں بھی اختلاف پایا جاتا ہے۔

## امامت کے متعلق اختلاف

ہم نے اپنی کتاب "المقالات فی اصول الدیانات" میں ان کے اصول و فروع کے بارے میں ان کے دیگر اقوال اور امت کے دیگر فرقوں جیسے خوارج، مرجئہ، رافضہ، زیدیہ، حشویہ وغیرہ کے اقوال کو بھی بیان کیا ہے نیز ہم نے "الابانۃ" کے نام سے ایک الگ کتاب بھی لکھی ہے جس میں معتزلہ اور امامیہ کے درمیان فرق کو بیان کیا ہے اور ہر فریق کے امتیازات کا بھی ذکر کیا ہے۔ معتزلہ اور دیگر فرقوں کا یہ خیال ہے کہ امامت، اُمت کا اختیار ہے اور اس کی دلیل یہ ہے کہ نہ اللہ تعالےٰ نے اور نہ ہی رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی معین آدمی کے متعلق نص بیان کی ہے نہ ہی مسلمانوں نے کسی معین آدمی پر اتفاق کیا ہے اس کا اختیار اُمت کو تفویض کیا گیا ہے کہ وہ اپنے میں سے کسی آدمی کو چن لے جو اُمت میں اپنے احکام کا نفاذ کرے خواہ وہ شخص قریشی ہو یا کوئی دوسرا، عادل و مومن

مسلمان ہو، وہ اس بارے میں نسب وغیرہ کا خیال نہیں رکھتے، ان کا کہنا ہے کہ ہر دور کے لوگوں پر واجب ہے کہ وہ اُمت میں سے کسی آدمی کا انتخاب کر لیا کریں۔

تمام معتزلہ اور زیدیہ کی ایک جماعت جیسے حسن بن صالح بن یحییٰ وغیرہ اس بات کے قائل ہیں کہ قریش اور دیگر لوگوں کو امام بنانا جائز ہے جیسا کہ ہم قبل ازیں اس کتاب میں ہشام کے واقعات میں بیان کر آئے ہیں۔

سوائے چند چھوٹے چھوٹے گروہوں کے تمام خوارج بھی اسی کے قائل ہیں جیسے اباضیہ وغیرہ۔ ان گروہوں کا خیال ہے امام کا تقرر واجب نہیں پہلے اور پچھلے معتزلہ میں سے کچھ لوگوں نے اس قول میں ان سے موافقت کی ہے وہ یہ بھی کہتے ہیں کہ اگر اُمت عادل ہو اور اس میں کوئی فاسق نہ ہو تو اُسے امام کی ضرورت نہیں، اور اس قول کے قائلین نے دلائل بھی دیے ہیں جن میں ایک دلیل حضرت عمر بن الخطاب کا یہ قول ہے کہ اگر سالم (ابو حذیفہ کا غلام) زندہ ہوتا تو مجھے کچھ اندیشہ نہ ہوتا آپ نے یہ بات اہل شوریٰ کو امر امامت سپرد کرتے وقت کہی، مورخین بیان کرتے ہیں کہ سالم، ایک انصاری عورت کا غلام تھا اگر حضرت عمرؓ امامت کو دُوسرے مومنین میں جائز نہ سمجھتے تو یہ بات نہ کہتے اور ابو حذیفہ کے غلام سالم کی وفات پر اظہار افسوس نہ کرتے نیز وہ کہتے ہیں کہ اس بارے میں حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے بہت سی صحیح احادیث مروی ہیں جن میں سے ایک حدیث یہ ہے کہ

"نکٹے غلام کی بھی سمع و اطاعت کرو۔"

اور اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے ہاں تم میں سے بڑا معزز وہ ہے جو تم میں سے زیادہ متقی ہے حضرت امام ابو حنیفہؒ اکثر مرجئہ اور جارودیہ میں اکثر زیدیہ اور شیعہ کے دیگر فرقے، رافضہ اور راوندیہ کا خیال ہے کہ امامت فقط قریش میں جائز ہے کیونکہ حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے کہ "امامت قریش میں ہے۔" نیز آپ کا یہ فرمان بھی ہے کہ

"قریش کو مقدم کرو اور ان سے آگے نہ بڑھو۔"

مہاجرین نے سقیفہ کے دن انصار کے سامنے یہی دلیل دی کہ امامت قریش میں ہے کیونکہ وہ جب والی بنتے ہیں تو انصاف کرتے ہیں اور بہت سے انصار نے اس طرف

رجوع کر لیا تھا۔

امامیہ اس لحاظ سے منفرد ہیں کہ امامت خدا تعالیٰ اور اس کے رسول کی نص سے معین امام، اس کے نام اور مشہوری سے ہو سکتی ہے دیگر ادوار میں بھی لوگ ظاہری یا باطنی طور پر حجت الٰہی (امام) سے خالی نہیں ہوئے اگرچہ وہ اپنی جان کے خوف سے تقیہ کرتا ہو۔

انہوں نے بہت سے عقلی دلائل اور نصوص سے امامت کے وجوب اور ائمہ کی عصمت پر استدلال کیا ہے جن میں اللہ تعالیٰ کا یہ قول بھی ہے "انی جاعلك للناس اماماً" (میں تجھے لوگوں کے لیے امام بنانے والا ہوں) اور حضرت ابراہیم کا یہ سوال بھی کہ "ومن ذریتی" (اور میری اولاد کو بھی؟) اور خدا تعالےٰ کا ان کو یہ جواب دینا بھی کہ لاینال عھدی الظالمین (میرا عہد ظالموں کے لیے نہیں)

وہ کہتے ہیں کہ ہم نے جو دلائل دیے ہیں وہ ثابت کرتے ہیں کہ امامت اللہ تعالیٰ کی نص سے ہوتی ہے اگر اس کی نص لوگوں کے بارے میں ہوتی تو حضرت ابراہیم کا اللہ تعالےٰ سے سوال کرنا کوئی وجہ نہیں رکھتا اور جب اللہ تعالےٰ نے ہمیں بتا دیا ہے کہ امام کو وہی چنتا ہے اور "لاینال عھدی الظالمین" کی دلالت اس بات پر ہے کہ اس کا عہد اس کے ساتھ ہے جو ظالم نہیں۔

ان لوگوں نے امام کے اوصاف بیان کرتے ہوئے یہ بھی کہا ہے کہ امام نے اپنی تعریف خود بیان کی ہے کہ وہ گناہوں سے پاک ہو کیونکہ اگر وہ معصوم نہ ہو تو وہ دوسرے لوگوں کی طرح گناہوں کے ارتکاب سے محفوظ نہیں رہ سکتا اور اس پر حد کا قیام اسی طرح ضروری ہو جاتا ہے جس طرح وہ دوسروں پر حد قائم کرتا ہے پس امام کو ایک اور امام کی ضرورت پڑے گی اور یہ سلسلہ لامتناہی طور پر چلتا جائے گا اور اس کے متعلق یہ خدشہ بھی ہو سکتا ہے کہ وہ باطن میں فاسق و فاجر اور کافر ہو۔

اس کا تمام مخلوق سے زیادہ عالم ہونا بھی ضروری ہے کیونکہ اگر وہ عالم نہ ہو تو خدشہ ہے کہ احکام الٰہیہ کو بدل دے اور جس پر حد واجب ہے اس کا قطع کر دے اور جس پر قطع واجب ہے اسے حد لگا دے اور احکام الٰہیہ کو بے موقع استعمال کرے۔

اس کا تمام مخلوق سے شجاع ہونا بھی ضروری ہے کیونکہ وہ مسلمانوں کا خازن اور امین

ہے اور اگر وہ سخی نہ ہو تو اس کا دل اموال کی طرف مائل ہو جائے گا اور جو لوگوں کے پاس اموال موجود ہیں ان کا حریص ہو جائے گا اور اس بارے میں آگ کی سخت وعید آئی ہے، انہوں نے بہت سی صفات کا ذکر کیا ہے جس سے امام فضیلت کے ایسے درجات پر پہنچ جاتا ہے کہ کوئی شخص اس کا سہیم و شریک نہیں ہو سکتا، ان کے بقول یہ سب باتیں حضرت علی اور ان کی اولاد میں پائی جاتی ہیں کہ وہ ایمان ہجرت، قرابت، انصاف، جہاد فی سبیل اللہ، تقویٰ اور زہد میں سب سے آگے تھے اور یہ کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے ارشاد میں ان کے ظاہر و باطن کی موافقت کے بارے میں خبر دی ہے کہ انہوں نے یتیم، مسکین اور اسیر کے لیے کھانا تیار کیا تھا اور یہ محض رضائے الٰہی کے لیے تھا (سورہ دہر) اور انہوں نے یہ بات صرف زبان سے نہیں کہی تھی، اللہ تعالیٰ نے ان کے حسنِ انجام کے متعلق بھی اطلاع دی ہے اور پھر اس نے ان سے رجس کو دور کیا ہے اور ان کی تطہیر کی ہے اس کے علاوہ بھی انہوں نے دلائل دیے ہیں پھر وہ کہتے ہیں کہ حضرت علیؓ نے اپنے بیٹے حضرت حسنؓ پھر حسینؓ کے لیے نص بیان کی ہے، اور حضرت حسینؓ نے علی بن حسینؓ کے متعلق نص بیان کی، اسی طرح وہ بارہویں امام تک بیان کرتے چلے جاتے ہیں جیسا کہ ہم نے اس کتاب میں کسی دوسری جگہ ان باتوں کو بیان کیا ہے۔

اس وقت (یعنی ۳۳۲ھ تک) امامیہ فرقے نے غیبت اور تقیہ کے استعمال کے متعلق ائمہ اور وصیتوں کے متعلق جو کچھ بیان کیا ہے اُسے اس کتاب میں بیان نہیں کیا جا سکتا کیونکہ یہ تاریخ کی کتاب ہے اور ہم صرف ان مذاہب و آراء کی ایک جھلک ہی پیش کر سکتے ہیں۔

امامیہ کے سوا، اصحاب الدور اور سیرورۃ جو کچھ بیان کرتے ہیں اور ظہور کے متعلق ان کے جو خیالات ہیں ظاہر و باطن، سائر و دائر اور دافر اور دیگر امور و اسرار کے متعلق جو کچھ انہوں نے بیان کیا ہے اُسے ہم اپنی گزشتہ کتب میں بیان کر چکے ہیں۔

مسعودی بیان کرتا ہے کہ غوطہ دمشق کے مزہ، معتزلہ اور اہل داریا کی افشا کردہ باتوں کی وجہ سے ولید بن یزید کو دمشق سے نکالا گیا کیونکہ اس کا فسق واضح ہو چکا تھا اور سب لوگ اس کے ظلم کی لپیٹ میں آئے ہوئے تھے، ہم ولید کے قتل کا واقعہ مفصل طور پر اپنی پہلی کتب میں اور مجمل طور پر اس کتاب میں بیان کر چکے ہیں۔

## یزید کی ماں اُمّ ولد تھی

یزید پہلا حکمران تھا جس کی ماں اُمّ ولد تھی اس کی ماں کا نام سارہ بنت فیروز بن کسریٰ تھا وہ اس بارے میں کہا کرتا تھا کہ

"میں کسریٰ کا بیٹا ہوں اور میرا باپ مروان ہے اور قیصر و خاقان میرے نانے ہیں۔"

اس کی کنیت ابو خالد تھی اور اس کے بھائی ابراہیم کی ماں اُمّ ولد تھی جسے دبرہ کہا جاتا تھا، معتزلہ دین کے بارے میں یزید بن ولید کو، حضرت عمر بن عبدالعزیز پہ فضیلت دیتے ہیں۔

## مروان بن محمد (الحمار) کا ظہور

۱۲۷ھ میں مروان بن محمد بن مروان جزیرہ سے آکر دمشق میں داخل ہو گیا اور ابراہیم بن ولید دمشق سے بھاگ گیا پھر مروان نے اس پر قابو پا کر اس کو قتل کر کے صلیب دے دیا، اس کے مددگاروں اور دوستوں کو بھی قتل کر دیا، عبدالعزیز بن حجاج اور یزید بن خالد قسری کو بھی قتل کر دیا اور بنی اُمیہ کی حکومت میں کمزوری کا آغاز ہو گیا۔

یحصبی نے خلیل بن ابراہیم سبیعی سے بیان کیا ہے وہ کہتا ہے کہ میں نے ابن الجمعی کو کہتے سُنا کہ مجھے العلا ابن بنت ذی الکلاع نے بتایا وہ سلیمان بن عبدالملک کا بہت محب تھا اور ہر وقت اس کے ساتھ رہتا تھا اس وقت خراسان اور مشرق میں مسودہ کی حکومت بن گئی تھی جو جبل اور عراق کے قریب تک آگئی تھی اور بنی اُمیہ اور ان کے حامیوں میں لوگ غلط افواہیں اور دشمن کی باتیں اُڑا رہے تھے، العلاء بیان کرتا ہے کہ میں سلیمان کے ساتھ تھا وہ اپنے باپ کے سبزہ زار کے بالمقابل بیٹھ کر شراب پی رہا تھا یہ یزید ناقص کے دور کے آخری دنوں کی بات ہے وہ اس وقت وادی کا حاکم تھا اور عرجی کا یہ شعر گا رہا تھا کہ ؎

"محبوب کا سامان شام کو چلا گیا ہے اور تیرے آنسو ہمیشہ بہتے رہیں گے۔ حیا کو لازم پکڑ تو چیخیں مار مار کر رو دیا ہے کاش رونے والے کو اس کا چیخنا کچھ فائدہ مند ہو ان باربرداری کے جانوروں کا کیا کہنا اور اس شخص کا بھی کیا کہنا جو وہاں پہ موجود ہے اور اس کے ہم مرتبہ لوگوں کا

بھی کیا کہنا۔"

اس نے جو چاہا اچھی طرح پڑھا اور سلیمان ایک رطل شراب پی گیا ہم نے بھی اس کے ساتھ شراب پی یہاں تک ہم نے اپنے ہاتھوں کو تکیہ بنالیا اور میں سلیمان کے ہلانے سے بیدار ہوا اور اٹھ کر جلدی سے اس کے پاس گیا اور اسے کہا۔

امیر کا کیا حال ہے؟ اس نے مجھے کہا ذرا ٹھہر جاؤ، میں نے دیکھا ہے کہ گویا میں دمشق کی مسجد میں ہوں اور ایک آدمی ہاتھ میں خنجر لیے ہوئے ہے اس کے سر پہ تاج ہے جس کے جواہرات کی چمک کو میں دیکھ رہا ہوں اور وہ بلند آواز سے ان اشعار کو پڑھ رہا ہے ؎

"اے بنو امیہ تمہاری پراگندگی اور تمہاری حکومت کے زوال کا وقت قریب آگیا ہے اور یہ حکومت تمہیں دوبارہ نہیں ملے گی اور ظالم دشمن اس حکومت کے محسنوں اور اچھے آدمیوں کو پکڑ لے گا اور پھر انہیں تکلیف دے گا۔ ہر اچھے آدمی کے مرنے کے بعد اس کے برے کاموں پہ جو اس نے کیے ہیں یا کرے گا ہلاکت ہو۔"

میں نے کہا یہ نہیں ہوگا، میں اس کی یادداشت سے حیران رہ گیا کیونکہ وہ حافظہ والا آدمی نہ تھا اس نے تھوڑی دیر سر جھکانے کے بعد کہا اے حمیری جو بات دور تھی زمانہ اسے قریب لا رہا ہے راوی بیان کرتا ہے کہ اس کے بعد پھر ہم کبھی شراب کے لیے اکٹھے نہیں ہوئے۔

اور ۱۳۲ھ آگیا اور مسودہ اور مروان بن محمد جعدی کی حکومت کا جو کچھ ہونا تھا وہ ہوا۔

## امویوں کی حکومت کے زوال کا سبب

المنقری بیان کرتا ہے کہ بنو عباس کے پاس حکومت منتقل ہو جانے کے بعد بنی امیہ کے کسی شیخ سے پوچھا گیا کہ آپ کی حکومت کے زوال کا سبب کیا ہے؟ تو اس نے جواب دیا جن باتوں کی جستجو کرنا ہمیں لازم تھا ہم ان کو چھوڑ کر اپنی لذات میں منہمک ہو گئے اور اپنی رعیت پہ ظلم کیا، وہ ہمارے انصاف سے مایوس ہو گئے اور انہوں نے ہم سے چھٹکارا حاصل کرنا چاہا اور ہم نے خراج ادا کرنے والوں پہ

بوجھ ڈال دیا تو وہ ہم سے الگ ہو گئے اور ہماری جاگیریں برباد ہو گئیں اور بیت المال خالی ہو گئے، ہم نے اپنے وزراء پر اعتماد کیا تو انہوں نے اپنے فائدے کو ہمارے فائدے پر ترجیح دی اور انہوں نے ہم سے پوشیدہ طور پر کچھ کام کیے جن کا علم انہوں نے ہمیں نہ دیا، ہماری فوجوں کو بروقت تنخواہ نہ ملی تو وہ ہماری اطاعت سے دست کش ہو گئیں اور انہوں نے ہمارے دشمنوں کو بلایا اور انہوں نے ہمارے ساتھ جنگ میں ان کی مدد کی اور ہمارے دشمنوں نے ہمیں مقابلہ کے لیے بلایا تو مددگاروں کی قلت کی وجہ سے ہم ان کے مقابلہ سے عاجز آ گئے اور ہماری حکومت کے زوال کا سب سے زبردست سبب ہم سے ہمارے حالات کی پوشیدگی تھی۔

# نزاریہ اور یمانیہ کے درمیان دھڑے بندی کے سبب کا بیان

## کمیت، اپنے اشعار فرزدق کو دکھاتا تھا

ابوالحسن علی بن محمد بن سلیمان نوفلی بیان کرتا ہے کہ مجھے میرے باپ نے بتایا کہ جب کمیت بن زید اسدی نے ——— جو اسد بن نزار سے تھا ——— الہاشمیات کہے تو وہ بصرہ آیا اور فرزدق کو کہنے لگا اے ابو فراس میں تیرا بھتیجا ہوں، اس نے کہا تو کس قبیلے سے ہے تو اس نے اسے اپنا حسب نسب بتایا، فرزدق نے کہا تو نے ٹھیک کہا ہے تجھے کیا کام ہے اس نے جواب دیا میری زبان میں جادو ہے اور تو مُضر کا شیخ اور شاعر ہے میں چاہتا ہوں کہ اپنا کلام تجھے دکھاؤں اگر وہ اچھا ہو تو مجھے اس کی اشاعت کا حکم دے دینا اور اگر اچھا نہ ہو تو مجھے اس کے شائع نہ کرنے کا حکم دے دینا میں اسے چھپا کر رکھ لوں گا اس نے کہا میرے بھتیجے میرا خیال ہے کہ تیرے اشعار تیری عقل کے مطابق ہوں گے، اچھا جو کلام تو نے کہا ذرا لاؤ تو سہی تو اس نے یہ شعر پڑھا۔

"اور میں تلواروں کا شوق رکھنے کی وجہ سے خوش نہیں ہوتا اور نہ مجھے کھیل کا شوق ہے اور بوڑھا آدمی کھیلتا بھی ہے۔"

فرزدق نے کہا کھیلو! تو اس نے کہا۔

" اور نہ مجھے کسی گھر نے اور نہ کسی گھر کے نشانات نے شوق دلایا ہے
اور نہ مجھے زنگ دار انگلی نے خوش کیا ہے۔"

فرزدق نے کہا پھر تو کیسے خوش ہوتا ہے؟ تو اس نے کہا ؂

" اور نہ ہی میں ان لوگوں میں سے ہوں جن کا مقصد پرندوں سے فال لینا ہوتا
ہے کہ کیا کوا بولا ہے یا لومڑی سامنے آئی ہے۔"

فرزدق نے کہا تیرا بُرا ہو پھر تو کیا ہے اور کس کی طرف چڑھائی کرتا ہے اس نے کہا ؂

" اور میں اچھے بُرے شگون سے صحیح و سلامت گزر جاتا ہوں۔"

فرزدق نے کہا یہ تو تُو نے بہت اچھا کہا ہے، تو اس نے کہا ؂

" بلکہ میں صاحب فضل و عقل اور حوا کے بہترین بیٹوں کی طرف جاتا ہوں اور
بھلائی ہی مطلوب ہوتی ہے۔"

فرزدق نے پوچھا تیرا بُرا ہو وہ کون ہیں، اس نے کہا ؂

" اُن سفید رُو لوگوں کی طرف جن کی محبت میں مَیں تکلیف اُٹھا کر قرب الٰہی
حاصل کرتا ہوں۔"

فرزدق نے کہا تیرا بُرا ہو مجھے راحت پہنچا وہ کون لوگ ہیں، اُس نے کہا ؂

" وہ لوگ بنو ہاشم ہیں جو حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا قبیلہ ہے
میں ان کے لیے کئی بار ناراض اور راضی ہوتا ہوں۔"

فرزدق نے کہا بیٹے تو نے بہت اچھا کہا ہے جب تو مصائب اور اوباش لوگوں سے بچ کر رہا تو تیرا تیر خطا نہیں جائے گا اور نہ تیری بات کو جھٹلایا جائے گا پھر وہ بصرہ سے گزرا تو اس نے اُسے کہا سوار ہو پھر سوار ہو اور دشمنوں کے متعلق تدبیر کر، خدا کی قسم تو گزشتہ اور آئندہ آنے والوں سے بڑا شاعر ہے۔

## کمیت کا اپنے اشعار علی ابی جعفر محمدؐ بن علی کو دکھانا

تب وہ مدینہ آیا اور ابو جعفر محمد بن علی بن حسین بن علی کو ملا۔ انہوں نے رات کو اُسے ملاقات کی اجازت دی جب وہ قصیدہ میمیہ کے اس شعر پر پہنچا

" اور طف کے مقتول کو رذیل اور کمینے لوگوں کے درمیان چھوڑ دیا گیا۔"

تو ابو جعفر رو پڑے پھر کہنے لگے اے کمیت اگر ہمارے پاس مال ہوتا تو ہم تجھے عطا کرتے لیکن تیرے لیے وہی بات کافی ہے جو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے

حسان بن ثابت سے کہی تھی جب تک تو ہم اہل بیت کا دفاع کرتا رہے گا تو ہمیشہ رُوحِ القدس سے مؤید رہے گا پھر وہ آپ کے ہاں سے چلا گیا۔

## اس کا علی عبداللہ بن حسن کو اشعار دکھلانا

پھر وہ عبداللہ بن حسن بن علی کے پاس آیا اور آپ کو اشعار سُنائے آپ نے فرمایا اے ابو المستھل! میری ایک جاگیر ہے میں نے اس میں سے تجھے چار ہزار دینار عطا کیے، یہ اس کی تحریر ہے اور میں نے تیرے لیے اس پر گواہوں کی گواہی ڈال دی ہے اور اُسے یہ تحریر پکڑا دی، اس نے کہا میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوں میں دوسرے لوگوں کے متعلق شعر کہہ کر دنیا اور مال کماتا ہوں مگر بخدا آپ کے لیے جو کچھ میں نے کیا ہے وہ صرف رضائے الٰہی کے لیے ہے اور جو بات میں نے اللہ تعالیٰ کی رضامندی کے لیے کہی ہے اس پر میں مال اور قیمت نہیں لوں گا، حضرت عبداللہ نے اصرار کیا اور اس کے مال چھوڑنے کو قبول نہ کیا۔ تو کمیت تحریر لے کر چلا گیا پھر کئی دن کے بعد عبداللہ کے پاس آکر کہنے لگا اے پسر رسول میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوں مجھے ایک کام ہے آپ نے دریافت فرمایا کیا کام ہے تیری تمام ضروریات پوری ہو چکی ہیں اس نے کہا ایک بات نہیں ہوئی آپ نے فرمایا اچھا، وہ کہنے لگا اس تحریر کو قبول فرمائیے اور جاگیر واپس لے لیجیے اور تحریر آپ کے سامنے رکھ دی تو عبداللہ نے اُسے بوسہ دیا۔

## عبداللہ بن جعفر کا کمیت کو بدلہ دینا

عبداللہ بن معاویہ بن عبداللہ بن جعفر بن ابی طالب اُٹھے تو آپ نے ایک سخت قسم کے کپڑے کو پکڑا اور اُسے اپنے چار غلاموں کی طرف پھینک دیا پھر آپ بنی ہاشم کے گھروں میں جا کر کہنے لگے اے بنو ہاشم یہ کمیت ہے جس نے اس وقت تمہارے بارے میں اشعار کہے جب لوگ تمہارے فضل کے اظہار سے خاموش تھے اور اس نے اپنے خون کو بنی اُمیہ کے سامنے پیش کیا، پس اسے مقدور بھر بدلہ دو پس جو کسی آدمی کے پاس درہم و دینار ہوتے وہ انہیں اس کپڑے میں پھینک دیتا اور آپ نے عورتوں کو بھی اس بات کی اطلاع کروائی تو عورتوں نے بھی مقدور بھر چیزیں بھجوا دیں یہاں تک کہ انہوں نے اپنے جسم سے زیورات اُتار کر دے دیے تو ایک لاکھ درہم کی قیمت کے درہم و دینار جمع ہو گئے آپ نے انہیں کمیت کے

پاس لا کر کہا اے ابوالمستھل، یہ ہماری غریبانہ کوشش ہے اور ہم اپنے دشمن کی حکومت میں رہتے ہیں، ہم نے تیرے لیے یہ مال جمع کیا ہے اس میں عورتوں کے زیورات بھی ہیں۔ جیسے کہ تو دیکھ رہا ہے، زمانے کی مصیبتوں کے مقابل اس مال سے مدد لے، اس نے جواب دیا میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوں آپ نے بہت کچھ جمع کر دیا ہے میں نے تو آپ کی مدح صرف خدا اور رسول کی رضامندی کے لیے کی ہے۔ میں اس کے بدلہ میں دنیا کی قیمت نہیں لوں گا، اس مال کو ان کے مالکوں کو واپس کر دیجیے، عبداللہ نے بہت جتن کیے کہ وہ اس مال کو قبول کرے مگر اس نے انکار کر دیا تو آپ نے کہا اگر تو نے قبول کرنے سے انکار کیا تو بس دیکھ رہا ہوں کہ تو ایسی بات کہے گا جس سے تو لوگوں کے درمیان غصہ پیدا کر دے گا اور شاید کوئی فتنہ پیدا ہو جائے اور تیرے ہاتھ سے بعض پسندیدہ چیزیں بھی جاتی رہیں تو کمیت نے اس قصیدہ کا آغاز کیا جس میں اس نے اپنی قوم جو مضر بن نزار بن معد اور ربیعہ بن نزار اور نزار کے دو بیٹوں ایاد اور انمار سے ہے کے مناقب بیان کیے اس میں وہ ان کے فضائل اور اوصاف کو بڑی تفصیل اور طوالت سے بیان کرتا ہے کہ وہ قحطان میں سب سے افضل ہیں پس اس نے اس قصیدہ کے ذریعہ یمانیہ اور نزاریہ کے درمیان غصہ پیدا کر دیا جیسا کہ ہم بیان کر چکے ہیں، اس قصیدہ کا پہلا شعر یہ ہے ؎

"اے مدینہ تجھے ہماری طرف سے سلام ہو کیا لوگ مسلمانوں کو کہتے ہیں۔"

یہاں تک کہ اس نے تصریح کے ساتھ یمن پر تعریض کی کیونکہ وہاں حبشیوں اور دیگر لوگوں میں کچھ گڑبڑ تھی، وہ کہتا ہے ؎

"فلک کے تمام ستارے اور چاند ہمارے لیے ہیں، راہ چلنے والوں کے ہاتھ اسی کی طرف اشارے کرتے ہیں جب اللہ نے نزار نام رکھا اور انہیں مکہ میں بسایا تو اس نے ہمارے لیے خالص خوبیاں بنائیں، اور لوگوں کے لیے گدیاں اور ہمارے لیے پیشانیاں بنائیں اور نزار کی اونٹنیاں، عجم کے دو کوہانوں والے اونٹوں سے جفتی نہیں ہوئیں اور نہ انہوں نے گدھوں کو اصیل اور پاکیزہ گھوڑیوں پر ڈالا ہے کہ وہ بیسے حاصل کر لیں نہ ہی نزار کی عورتیں سیاہ اور سرخ فام لوگوں کی بیویاں بنی ہیں۔"

## دعبل خزاعی کا کمیت کو جواب دینا

دعبل خزاعی نے کمیت کے اس قصیدے اور دیگر قصائد کا جواب لکھا اور یمن اور اس کے بادشاہوں کے فضائل کا ذکر کیا اور کمیت کی طرح صراحت کے ساتھ دوسرے لوگوں پر تعریض کی اس قصیدے کا آغاز یوں ہوتا ہے۔

"اے پالکی میں بیٹھی ہوئی عورت ذرا ہوش میں آ، چالیس سال کا گزر جانا ہی تیرے لیے کافی علامت کی بات ہے کیا تجھے زمانے کی نئی باتوں نے آزردہ نہیں کیا جو زلفوں اور مینڈھیوں کو سفید کر دیتی ہیں کیا میری قوم کے روشن رُو سرداروں کی جانب سے اے مدینہ تجھے سلام کہا گیا ہے اگر آل اسرائیل تم میں سے ہے تو تم عجمیوں پر فخر کرتے ہو لیکن تو ان خنزیروں کو نہ بھول جنہیں ذلیل بندروں کے ساتھ مسخ کر دیا گیا تھا کے کھنڈرات ونشانات ایلہ اور خلیج کے علاقے میں موجود ہیں اور ابھی وہ مٹے نہیں ہیں اور کمیت کینہ توز شخص کی طرح مطالبہ نہیں کرتا بلکہ ہماری ہجو ہماری نفرت کے لیے کی گئی ہے اور نزار کو پتہ لگ چکا ہے کہ میری قوم نبوت کی مدد کرنے پر فخر کا اظہار کرتی ہے۔"

## بنی اُمیہ کی حکومت کے زوال کے اسباب میں دھڑے بندی بھی ایک سبب تھا

یہ ایک طویل قصیدہ ہے، کمیت کے اشعار نزاریہ اور یمانیہ میں پھیل گئے، نزار نے یمن پر اور یمن نے نزار پر فخر کا اظہار کیا، ہر فریق نے اپنے مناقب بیان کیے اور لوگ پارٹیوں میں بٹ گئے اور شہر و دیہات میں دھڑے بندی نے جوش مارا اور اس سے مروان بن محمد جعدی کی حکومت اور یمن کے متعلق نزار کے قومی تعصب نے جنم لیا اور یمن نے بنی اُمیہ سے انحراف کر کے دعوت عباسی کی طرف توجہ کر لی اور حکومت بنی اُمیہ سے بنی عباس کی طرف منتقل ہو گئی پھر اس کے بعد یمن میں معن بن زائدہ کا واقعہ ہوا اس نے اپنی قوم جو ربیعہ قبیلے سے تھی کے تعصب کی وجہ سے یمانیوں اور نزاریوں کو قتل کیا۔ زمانہ قدیم سے ربیعہ اور یمن کے درمیان جو معاہدہ تھا اُسے توڑ دیا، عقبہ بن سالم نے عمان اور بحرین میں یہی کچھ کیا اور اس نے معن کے لیے تدبیر کرتے ہوئے

اور اپنی قوم کے لیے جو قحطان سے تھی عقبہ بن سالم سے تعصب کرتے ہوئے ربیعہ کے دیگر قبائل اور دوسرے نزاریوں کو جو عمان اور بحرین میں رہتے تھے قتل کر دیا اور نزار اور قحطان کے درمیان جو تعصب پایا جاتا تھا اس سے پہلے اور بعد میں بھی بہت سے واقعات ہوئے ہیں۔

# مروان بن محمد بن مروان بن حکم الجعدی کے دورِ حکومت کا بیان

**مختصر حالات**

۱۴ صفر ۱۲۷ھ کو اتوار کے روز دمشق میں مروان بن محمد بن مروان کی بیعت ہوئی، بعض کہتے ہیں کہ اس نے دیارِ مضر میں واقع حران شہر میں اپنی طرف لوگوں کو دعوت دی اور وہیں اس کی بیعت ہوئی اس کی ماں ام ولد تھی جسے ریا کہتے تھے بعض کے بقول طرونہ کہتے تھے، وہ مصعب بن زبیر کی لونڈی تھی اور اس کے قتل کے بعد اس کے باپ محمد بن مروان کی لونڈی بن گئی، مروان کی کنیت عبدالملک تھی، اسلیمان بن ہشام بن عبدالملک اور دیگر بنی اُمیہ کے سوا سب اہل شام نے اس کی بیعت کر لی۔ دمشق میں بیعت کے روز سے لے کر ارضِ شام میں اس کے قتل ہونے تک اس کی حکومت پانچ سال دس دن بنتی ہے بعض کے بقول پانچ سال تین ماہ بنتی ہے، اس کا قتل ۱۳۲ھ کے آغاز میں ہوا۔ بعض لوگوں کا خیال ہے کہ وہ محرم میں قتل ہوا، بعض کا خیال ہے کہ صفر میں ہوا، اس کے علاوہ بھی باتیں بیان کی گئی ہیں جن میں مؤرخین اور اصحابِ سیر نے اس کی مدتِ حکومت میں اختلاف کیا ہے، بعض کہتے ہیں کہ اس کی مدت حکومت پانچ سال تین ماہ تھی، بعض کہتے ہیں کہ پانچ سال دو ماہ دس دن تھی اور بعض کہتے ہیں پانچ سال دس دن تھی، اس کا قتل الفیوم کی بستی بوصیر میں ہوا جو سرزمین مصر میں ہے جس طرح اس کی حکومت کی مقدار میں اختلاف کیا گیا ہے اسی طرح اس کی عمر مقدار کے متعلق بھی اختلاف کیا گیا ہے بعض کہتے ہیں کہ وہ ستر سال کی عمر میں قتل ہوا بعض کہتے ہیں ۶۹ انہتر سال کی عمر میں اور بعض کہتے ہیں کہ وہ ۶۲ سال کی عمر میں قتل ہوا، جب کہ بعض کہتے ہیں کہ

وہ ۸۵ سال کی عمر میں قتل ہوا۔ ہم نے اس اختلاف کا ذکر اس لیے کیا ہے تاکہ کوئی شخص یہ گمان نہ کرے کہ ہم نے مؤرخین کی ذکر کردہ باتوں سے غفلت کی ہے یا ان کی کسی بیان کردہ بات کو ترک کر دیا ہے، اس بارے میں جو کچھ بیان کیا گیا ہے ہم نے اُسے مبسوط طور پر اپنی دو کتابوں اخبار الزمان اور الاوسط میں بیان کیا ہے۔

ہم عنقریب مختصر طور پر اس کے قتل کی کیفیت، واقعات اور اس کی سیرت کے جامع واقعات اور جنگوں کو بیان کریں گے اور اموی اور عباسی حکومت کا بھی ذکر کریں گے ہم نے اموی حکومت کی جامع تاریخ کو بیان کرنے کے لیے ایک الگ باب بھی قائم کیا ہے جس باب کا نام بنی اُمیہ کی مدت حکومت ہے اس کے بعد ہم عباسی حکومت اور ابومسلم کے حالات و واقعات اور ابوالعباس سفاح کی خلافت اور اس کے بعد آنے والے خلفائے بنی عباس کے حالات ابواسحاق متقی للہ ابراہیم بن المقتدر باللہ کے زمانے سے لے کر ۳۳۲ھ تک بیان کریں گے۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

# بنو اُمیہ کے دورِ حکومت کی مدت

**اجمالی مدت** ابوالعباس سفاح کی بیعت تک بنو اُمیہ کے دورِ حکومت کی مدت پورے ایک ہزار ماہ بنتی ہے انہوں نے ۹۰ سال ۱۱ ماہ اور ۱۳ دن حکومت کی ہے۔

**تفصیلی مدت** مسعودی بیان کرتا ہے کہ لوگوں نے ان کے دورِ حکومت کی تواریخ میں اختلاف کیا ہے ہم جس بات پر اعتماد کر کے بیان کر رہے ہیں وہ اہل تحقیق اور اس عالم کے واقعات سے دلچسپی رکھنے والوں کے نزدیک صحیح ہے۔

تفصیل یہ ہے کہ حضرت معاویہؓ بن ابی سفیان نے ۲۰ سال، یزید بن معاویہ نے ۳ سال ۸ ماہ ۱۴ دن، معاویہ بن یزید نے ایک ماہ ۱۱ دن، مروان بن الحکم نے ۸ ماہ ۵ دن، عبدالملک بن مروان نے ۲۱ سال ا ماہ ۲۰ دن ولید بن عبدالملک نے ۹ سال ۸ ماہ ۲ دن، سلیمان بن عبدالملک نے ۲ سال ۹ ماہ ۱۵ دن، عمر بن عبدالعزیز نے ۲ سال ۵ ماہ ۵ دن یزید بن عبدالملک نے ۴ سال ۱۳ دن، ہشام بن عبدالملک نے ۱۹ سال ۹ ماہ ۹ دن، ولید بن یزید بن عبدالملک نے ۱ سال ۳ ماہ، یزید بن ولید بن عبدالملک نے ۲ ماہ ۱۰ دن

حکومت کی ہم نے ابراہیم بن ولید بن عبدالملک کے دورِ حکومت کو ایسے ہی ساقط کر دیا ہے جیسے ہم نے ابراہیم بن مہدی کے دورِ حکومت کو عباسی دَورِ حکومت سے ساقط کر دیا ہے۔ مروان بن محمد بن مروان نے سفاح کی بیعت ہونے تک ۵ سال ۲ ماہ ۱۰ دن حکومت کی۔ ان سب کا میزان ۹۰ سال ۱۱ ماہ اور ۱۳ دن بنتا ہے، اس کے ساتھ ان ۸ ماہ کا بھی اضافہ کر لیا جائے جن میں مروان اپنے قتل ہونے تک بنی عباس سے برسرِ پیکار رہا تو ان کی مدتِ حکومت ۹۱ سال ۷ ماہ ۱۳ دن بنتی ہے۔

اس مدت سے حسن بن علی کا زمانۂ خلافت جو ۵ ماہ ۱۰ دن بنتا ہے اور عبداللہ بن زبیر کے قتل ہونے تک کا زمانہ جو ۷ سال ۱۰ ماہ اور تین بنتا ہے وضع کر دیا جائے تو باقی ۸۳ سال ۴ ماہ بچتے ہیں اور یہ پورا ایک ہزار ماہ بنتا ہے۔

بعض لوگوں نے اللہ تعالیٰ کے قول لیلۃ القدر خیر من الف شہر کی تاویل بنواُمیہ کے دورِ حکومت سے کی ہے جس کا ہم ذکر کر چکے ہیں، حضرت ابن عباس سے روایت کی گئی ہے کہ آپ نے فرمایا کہ بنو عباس، بنی اُمیہ سے دُگنی حکومت کریں گے ایک دن کے بدلے دو دن، ایک ماہ کے بدلے دو ماہ اور ایک سال کے بدلے دو سال اور ایک خلیفہ کے بدلے دو خلیفے حکومت کریں گے۔

## بنو عباس کی مُدّت حکومت

مسعودی بیان کرتا ہے کہ بنو عباس ۱۳۲ھ میں بادشاہ بنے اور بنی اُمیہ کی حکومت ختم ہو گئی۔ بنو عباس کے بادشاہ بننے سے لے کر اس وقت یعنی ۳۳۲ھ تک ان کی حکومت کے دو سو سال بنتے ہیں ابوالعباس سفاح کی بیعت خلافت ربیع الآخر ۱۳۲ھ میں ہوئی اور ہم اس کتاب کی تصنیف کے وقت ربیع الاوّل ۳۳۲ھ کو ابواسحاق متقی للہ کی خلافت کے زمانے تک پہنچتے ہیں اور اللہ تعالیٰ بہتر جانتا ہے کہ اس وقت کے بعد آئندہ کب تک ان کی حکومت قائم رہے گی، ہم اپنی گذشتہ کتب "اخبار الزمان" اور "الاوسط" میں ان کے شان دار واقعات ان کے اسماء کے نوادر اور ان کے عہد و پیمان، وصایا، مراسلات جنگوں اور ازارقہ اور اباضیہ وغیرہ خوارج کے حالات اور طالبیوں میں سے حق کا مطالبہ کرنے والوں اور امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کرنے والوں اور ان کے زمانے میں قتل ہونے والوں کا ذکر کر چکے ہیں۔ اسی طرح ان کے بعد بنی عباس کے خلفاء کا متقی للہ کی خلافت تک یعنی

سنہ ۳۳۲ھ تک ذکر کیا ہے اس کتاب میں ہم نے جو مکمل تاریخ بیان کی ہے وہ تفصیلی تاریخ سے جس کی تفصیل ہر خلیفہ کے دورِ حکومت میں بیان ہو چکی ہے، ایک دن یا دس دن یا ایک ماہ کا اختلاف رکھتی ہے یہ بات ان کی تاریخ اور سالوں اور مفصل مدت پر اعتماد کر کے بیان کی گئی ہے ۔ واللہ علم

---

# دولتِ عباسیہ کا بیان

اور

# مروان کے حالات و واقعات اور قتل اور معرکہ آرائیوں کا ذکر

## خلافت کے متعلق راوندیہ کا قول

قبل ازیں ہم کتاب الاوسط میں راوندیہ کے اقوال کا ذکر کر چکے ہیں یہ عباس بن عبدالمطلب کی اولاد کے شیعہ ہیں جو خراسان وغیرہ کے علاقے سے تعلق رکھتے ہیں یہ کہتے ہیں کہ جب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم وفات پا گئے تو آپ کے بعد امامت کے سب سے زیادہ حق دار عباس بن عبدالمطلب تھے کیونکہ یہ آپ کے چچا، وارث اور عصبہ تھے اور اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "واولو الارحام بعضهم اولیٰ ببعض فی کتاب اللہ"[1] اور یہ کہ لوگوں نے آپ کے حق کو چھین لیا آپ کی حق تلفی کی یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے ان کے حق کو انہیں واپس کیا اور یہ حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ سے اظہار بیزاری کرتے ہیں اور حضرت علی بن ابی طالب کی بیعت کو آپ کی اجازت سے جائز قرار دیتے ہیں اس لیے کہ آپ نے فرمایا تھا اے میرے بھتیجے، میری طرف آ کہ میں تیرے لیے بیعت لوں، پھر تیرے بارے میں دو آدمی بھی اختلاف نہیں کریں گے، اور یہ کہ داؤد بن علی نے ابوالعباس کی بیعت کے روز کوفہ کے منبر پر کہا تھا اے اہل کوفہ، رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد تم میں علی بن ابی طالب کے سوا کوئی امام کھڑا نہیں ہوا پھر یہ ابوالعباس تم میں کھڑا ہونے والا امام ہے۔

---

[1] ترجمہ۔ اور قرابت دار اللہ کی کتاب میں بعض بعض سے نزدیک تر ہیں (احزاب آیت ۶ پ ۲۱)

## حضرت فاطمۃ الزہراؓ اور حضرت ابوبکر صدیقؓ کی گفتگو

ان لوگوں نے جس مفہوم کا ادعاء کیا ہے اس کے متعلق کتابیں بھی تصنیف کی ہیں جو اس فرقہ کے لوگوں کے ہاں متداول ہیں جن میں سے ایک کتاب عمرو بن بحر الجاحظ نے لکھی ہے جو "امامۃ ولد العباس" کا ترجمہ ہے جس میں اس مذاہب کے دلائل بیان کیے گئے ہیں اور فدک وغیرہ کے متعلق حضرت ابوبکرؓ کے عمل اور حضرت فاطمہؓ کے اس قصہ کا بھی ذکر کیا گیا ہے کہ آپ نے اپنے باپ کا ورثہ طلب کیا اور اپنے خاوند اور دونوں بیٹوں اور اُم ایمن کو گواہ بنایا۔ حضرت فاطمہؓ اور حضرت ابوبکرؓ کے درمیان جو گفتگو ہوئی اور جو کچھ حضرت فاطمہؓ نے کہا اور جو کچھ انہیں ان کے باپ کے حوالہ سے کہا گیا سب کا ذکر کیا گیا ہے، حضرت ابوبکرؓ نے حضرت فاطمہؓ کو جو باتیں کہیں ان میں سے ایک یہ تھی کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ "نحن معاشر الانبیاء لانرث ولا نورث" کہ ہم گروہ انبیاء نہ کسی کے وارث ہوتے ہیں اور نہ کوئی ہمارا وارث ہوتا ہے" اور حضرت فاطمہؓ نے یہ دلیل پیش کی کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "وورث سلیمان داؤد" کہ سلیمان، داؤد کے وارث ہوئے حالانکہ نبوت تو ورثہ میں نہیں ملتی لہٰذا توارث ہی باقی رہ گیا اور اس قسم کی اور باتیں بھی ہوئیں جاحظ نے یہ کتاب تصنیف نہیں کی اور نہ ہی اس میں راوندیہ کے دلائل کا استفادہ کیا ہے۔ راوندیہ حضرت عباس کی اولاد کے شیعہ ہیں مگر جاحظ کا نہ یہ مذہب تھا اور نہ وہ اس کا اعتقاد رکھتا تھا۔ اس نے یہ کام بطور ظرافت طبع کیا ہے۔

## جاحظ کی تصنیف، العثمانیہ

جاحظ نے ایک اور کتاب تصنیف کی ہے جس میں اپنے پاس سے بہت دلائل دیے ہیں اور اُسے عقلی دلائل سے مؤید کیا ہے اس کتاب کا نام "العثمانیہ" ہے جس میں وہ اپنے دلائل سے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے فضائل ومناقب بیان کرتا ہے اور حق کو ختم کرنے اور اہل حق کی مخالفت کے لیے دوسروں کے لیے اس سے استدلال کرتا ہے مگر اللہ اپنے نور کو مکمل کرے گا۔ خواہ کافر ناپسند ہی کریں۔

## جاحظ کی دیگر کتب

اس نے "العثمانیہ" کی تصنیف پر ہی اکتفا نہیں کیا بلکہ ایک اور کتاب مروانیہ کی امامت اور ان کے شیعوں کے اقوال کے متعلق

لکھی ہیں نے اس کتاب کو دیکھا ہے اس کا نام ہے" امامۃ امیر المومنین معاویہ بن ابی سفیان" یہ کتاب اس نے حضرت علیؓ اور ان کے رافضی شیعوں سے انتقام لینے کے لیے لکھی ہے وہ اس میں مروانیہ کے آدمیوں کا ذکر کرتا ہے اور بنی امیہ وغیرہ کی امامت کی تائید کرتا ہے، پھر اس نے "مسائل العثمانیہ" کے نام سے ایک کتاب لکھی ہے جس میں وہ ان باتوں کا ذکر کرتا ہے جو اس سے رہ گئی تھیں اور خود ہی امیر المومنین حضرت علیؓ کے فضائل و مناقب کا نقض کرتا ہے جیسے کہ ہم نے بیان کیا ہے۔

## شیعہ کا جاحظ کی کتب کا ردّ کرنا

جاحظ کی کتب جیسے "العثمانیہ" وغیرہ کا شیعہ متکلمین کی ایک جماعت جیسے ابو عیسیٰ وراق اور حسن بن موسےٰ نخعی وغیرہ نے رد لکھا ہے اور جو کچھ اس نے مجتمع اور منفرق طور پر امامت کے متعلق ذکر کیا ہے اس کی تردید کی ہے۔

## معتزلہ کا العثمانیہ کی تردید کرنا

معتزلہ کے بغدادی شیوخ، رؤسا، زہاد اور دیندار لوگوں میں سے ایک آدمی نے جاحظ کی کتاب العثمانیہ کا ردّ لکھا ہے جو حضرت علیؓ کی تفضیل اور مفضول کی امامت کا قائل ہے ــــ اس کا نام ابو جعفر محمد بن عبد اللہ اسکافی ہے، جس کی وفات ۲۴۰ھ میں ہوئی اسی سال حضرت امام احمد بن حنبلؒ فوت ہوئے، ہم اس کتاب میں جاحظ اور دیگر معتزلہ کی وفات کا بھی ذکر کریں گے اگرچہ ہم اپنی پہلی کتابوں میں ان باتوں کا ذکر کر چکے ہیں۔

## امامت کے متعلق جریانیہ کی رائے

کیسانیہ، جو محمد بن حنفیہ کی امامت کے قائل ہیں میں سے جو لوگ متاخرین راوندیہ میں سے ممتاز ہوئے وہ جریانیہ ہیں یہ ابو مسلم عبد الرحمٰن بن محمد کے اصحاب ہیں جو عباسی حکومت کا ساتھی تھا، اس کا لقب جریان تھا ــــ وہ کہتا تھا کہ حضرت علی بن ابی طالب کے بعد محمد بن حنفیہ امام ہیں اور محمد نے اپنے بیٹے ابو ہاشم کو وصیت کی تھی اور ابو ہاشم نے علی بن عبد اللہ بن عباس بن عبد المطلب کو وصیت کی تھی اور علی بن عبد اللہ نے اپنے بیٹے محمد بن علی کو وصیت کی تھی اور محمد نے اپنے بیٹے ابراہیم کو وصیت کی تھی جو حران میں قتل ہوئے اور ابراہیم نے اپنے بھائی ابو العباس بن عبد اللہ بن حارثیہ مقتول کو وصیت کی تھی۔

## ابو مسلم خراسانی کا اصل

ابو مسلم کے متعلق بہت اختلاف پایا جاتا ہے بعض کہتے ہیں کہ وہ عرب تھا اور بعض کہتے ہیں کہ وہ غلام تھا جو آزاد ہو گیا اور وہ اہل برس اور جامعین کی بستی خرطبنیہ کا رہنے والا تھا، برسی کپڑے جو خرطبنیہ کے نام سے مشہور ہیں اسی کی طرف منسوب ہوتے ہیں، یہ کوفہ کے مضافات میں ہے، یہ ادریس بن ابراہیم عجلی کی آمد اور مصارف کا وکیل تھا پھر اس کے دن پھرے اور تقدیر نے اُسے محمد بن علی اور پھر امام ابراہیم بن محمد سے ملا دیا، ابراہیم نے اُسے خراسان بھیج دیا اور داعیوں کو اس کی اطاعت کرنے اور اس کے احکام ماننے کا حکم دیا جس سے اس کی پوزیشن اور اقتدار مضبوط ہو گیا تو اس نے سیاہ لباس کو رواج دیا اور یہی رنگ لباس اور جھنڈوں کی زینت بنا، سب سے پہلے خراسانیوں میں سے نیشاپور والوں نے سیاہ لباس پہنا ان میں اسے اسید بن عبداللہ نے رواج دیا پھر یہ خراسان کے اکثر شہروں اور اضلاع میں پھیل گیا۔ بلاد خراسان میں ابو مسلم کی پوزیشن مضبوط ہو گئی اور مروان بن محمد جعدی کے ساتھی نصر بن سیار کی پوزیشن کمزور ہو گئی، اس کی ابو مسلم کے ساتھ کئی جنگیں ہوئیں جن میں ابو مسلم نے مکر و تدبیر سے کام لے کر یمانیوں اور نزاریوں میں پھوٹ ڈلوا دی نیز اس کے علاوہ بھی اس نے اپنے دشمن کے متعلق کئی حیلے استعمال کیے اور نصر بن سیار نے قتل ہونے تک کرمانی کے ساتھ بھی کئی جنگیں لڑیں جن کا ذکر ہم نے اخبار الزمان اور الاوسط میں جدیع بن علی کرمانی کے واقعات میں کیا ہے اس کے اور نصر بن سیار کے ساتھی سلم بن احوز کے درمیان جو کچھ ہوا نیز خالد بن برمک قحطبہ بن شبیب اور ان کے علاوہ دعوت عباسی کے لیے خراسان میں مقیم لوگوں اور دیگر داعیوں جیسے سلیمان بن کثیر، ابو داؤد خالد بن ابراہیم اور ان کے ہمسروں نے جو کچھ کیا اور اظہار دعوت کے وقت ان کا جو شعار تھا اور جنگوں کے وقت ان کی ندا "محمد یا منصور" کا بھی ذکر کیا ہے اور دیگر رنگوں کو چھوڑ کر سیاہ رنگ کے اظہار استعمال کا سبب بھی بیان کیا ہے۔

## نصر بن سیار اور مروان بن محمد جعدی کے درمیان مراسلت

نصر بن سیار نے مروان کے ساتھ طویل مراسلت کی، اسے اس کی پوزیشن اور عباسی حکومت کے غلبہ اور ہر آن اس کی ترقی

کے متعلق بھی بتایا نیز اُسے ابو مسلم اور اس کے ساتھیوں کا حال بھی لکھا اور بتایا کہ تحقیق کے بعد مجھے معلوم ہوا ہے کہ وہ ابراہیم بن محمد بن علی بن عبداللہ بن عباس کی طرف دعوت دے رہا ہے اور اپنے خط میں یہ اشعار بھی لکھے ؎

"میں خاکستر میں چنگاریاں دیکھ رہا ہوں قریب ہے کہ وہ بھڑک اُٹھیں اور آگ دو لکڑیوں سے بھی بھڑکائی جاتی ہے اور جنگ کا آغاز باتوں سے ہی ہوتا ہے، اگر تم نے جنگ کی آگ کو سرد نہ کیا تو وہ ہم پر یوں مسلط ہو جائے گی کہ نوجوان بوڑھا ہو جائے گا، میں یہ بات ازراہِ تعجب کہہ رہا ہوں کاش مجھے معلوم ہوتا کہ بنی اُمیہ بیدار ہیں یا سو گئے ہیں اور اگر ہماری قوم سو گئی ہے تو انہیں کہہ دو کہ کھڑے ہونے کا وقت آ گیا ہے، پس اے محبوبہ تو اپنی قیام گاہ سے بھاگ جا پھر کہہ کہ اسلام اور عرب پر سلامتی ہو۔"

جب مروان کو یہ خط ملا تو اس وقت وہ جزیرہ میں خوارج کے ساتھ مصروفِ پیکار تھا اور ضحاک بن قیس حروری کے ساتھ اس کی جنگیں ہو رہی تھیں یہاں تک کہ مروان نے اُسے بہت سی جنگوں کے بعد کفر توثی اور راس العین کے درمیان قتل کر دیا ضحاک بلادِ شہرزور سے آیا تھا، ضحاک کے قتل کے بعد خوارج نے الحری الشیبانی کو سالار مقرر کر لیا اور جب الحری بھی قتل ہو گیا تو خوارج نے ابو الذلفاء شیبان الشیبانی کو سالار مقرر کر دیا مروان کی نعیم بن ثابت جذامی سے کئی جنگیں ہوئیں اس نے مروان کے خلاف بلادِ طبریہ اور اُردن سے جو بلادِ شام میں ہے، بغاوت کر دی یہاں تک کہ مروان نے اُسے قتل کر دیا یہ ۱۲۸ھ کا واقعہ ہے۔ مروان کی سمجھ میں یہ بات نہ آئی کہ وہ نصر بن سیار اور خراسان کے بارے میں کیا تدبیر کرے اور اُسے فتنوں اور جنگوں سے کیسے بچائے؟ مروان نے اُسے خط کا جواب دیتے ہوئے لکھا کہ جو کچھ حاضر دیکھتا ہے اُسے غائب نہیں دیکھ سکتا اپنے سامنے کے مسّے کو کاٹ دو، جب یہ خط نصر بن سیار کو ملا تو اس نے اپنے خاص اصحاب سے کہا تمہارے ساتھی نے تمہیں بتا دیا ہے کہ اس کے پاس کوئی مدد نہیں۔

## مروان بن محمد جعدی کے بعض عادات اور اعمال

مروان اکثر جنگ کے دنوں میں عورتوں کے

قریب بھی نہیں جاتا تھا یہاں تک کہ وہ قتل ہوگیا، ایک لونڈی اس کے سامنے آئی تو اس نے اُسے کہا :- خدا کی قسم میں تیرے قریب بھی نہیں جاؤں گا اور نہ تیرے بندھن کو کھولوں گا، خراسان ابن سیار کی مدد کے لیے لرزہ براندام اور شعلہ زن ہے اور ابومجرم نے اس کی گردن کو قابو کر لیا ہے اس کے ساتھ ساتھ وہ ہمیشہ ایرانی اور دیگر اقوام کے بادشاہوں کی سیرتوں اور ان کی جنگوں کے واقعات کا بھی مطالعہ کرتا رہتا تھا۔

اس کے ایک پیارے دوست نے اُسے عورتوں، خوشبو اور دیگر لذات کے ترک کرنے پر ملامت کی تو مروان نے اُسے کہا مجھے عورتوں سے وہ بات مانع ہے جو امیر المومنین عبدالملک کو مانع تھی اس آدمی نے پوچھا امیر المومنین وہ کیا بات تھی اس نے جواب دیا کہ افریقہ کے والی نے عبدالملک کی طرف ایک بہت خوب صورت لونڈی بھیجی جو حسن کے تمام کمالات سے آراستہ تھی جب وہ اس کے سامنے کھڑی ہوئی تو اس نے اس کے حسن کو غور سے دیکھا، اس کے ہاتھ میں حجاج کا ایک خط تھا جو اس وقت دیر الجماجم میں ابن اشعث سے نبرد آزما تھا تو اس نے خط کو ہاتھ سے پھینک کر اس لونڈی سے کہا قسم بخدا تو میرے دل کی آرزو ہے، لونڈی نے کہا امیر المومنین اگر میں ایسی ہی ہوں تو آپ کو کونسی چیز مانع ہے اس نے جواب دیا خدا کی قسم مجھے تجھ سے اخطل کا یہ شعر روک رہا ہے ؎

"وہ ایسے لوگ ہیں جب جنگ کرتے ہیں تو اپنے تہہ بند کس لیتے ہیں
اور عورتوں کے قریب نہیں جاتے خواہ وہ طُہر کی حالت میں رات گزار رہی ہوں۔"

کیا میں عیش کروں اور ابن اشعث، ابومحمد سے برسرِ پیکار ہو اور اس جنگ میں عرب کے لیڈر ہلاک ہو چکے ہوں خدا کی قسم ایسا نہیں ہوسکتا پھر اس نے لونڈی کی حفاظت کرنے کا حکم دے دیا اور جب ابن اشعث قتل ہوگیا تو وہ پہلی لونڈی تھی جس سے اس نے خلوت کی۔

### نصر کا ابن ہبیرہ کو مدد کے لیے خط لکھنا

جب نصر بن سیار، مروان کی مدد سے مایوس ہوگیا تو اس نے مروان کے عراقی عامل یزید بن عمر بن ہبیرہ فزاری کو مدد کے لیے لکھا اور اپنے دشمن کے خلاف اس سے مدد مانگی اور اپنے خط میں یہ اشعار بھی لکھے ؎

"یزید کو یہ پیغام پہنچا دے کہ بہترین قول وہ ہے جو سچا ہو اور مجھے معلوم ہو گیا ہے کہ جھوٹ بولنے میں کوئی بھلائی نہیں، میں نے ارضِ خراسان میں انڈے دیکھے ہیں اگر ان سے بچہ نکلے تو تجھے عجیب طرح بات سنائی جائے دو سال کے بچے اگرچہ بڑے ہو گئے ہیں مگر وہ دُور سے نہیں آسکتے انہیں بھٹ تیتر کا لباس پہنایا گیا ہے، اگر وہ آجائیں اور ان کے لیے وہاں کوئی تدبیر نہ ہو تو وہ جنگ کی آگ کو بھڑکا دیں گے۔"

مگر یزید بن عمر نے اُسے خط کا کوئی جواب نہ دیا اور عراق کے فتنوں کو دُور کرنے میں مصروف رہا۔

## حجازی طالب حق کے داعی

خوارج یمن، مکہ اور مدینہ میں داخل ہو گئے اور ان کے لیڈر ابو حمزہ مختار بن عوف ازدی اور بلخ بن عقبہ ازدی تھے یہ دونوں عبداللہ بن یحییٰ الکندی کے داعی تھے جس نے اپنا نام طالب حق رکھا ہوا تھا اور اُسے امیر المومنین کہہ کر خطاب کیا جاتا تھا وہ رذُسائے خوارج میں سے تھا اور اباضی مذہب کا پیروکار تھا۔ یہ واقعہ ۱۲۹ھ کا ہے۔

## مروان کا، خوارج سے جنگ کے لیے تیاری کرنا

۱۳۰ھ میں مروان بن محمد نے عبدالملک بن محمد بن عطیہ سوری کے ساتھ ایک فوج تیار کی اور اس نے وادی القریٰ میں خوارج کے ساتھ جنگ کی اور بلخ کو قتل کر دیا۔ ابو حمزہ بقیہ فوج کے ساتھ مکہ کی طرف بھاگ گیا تو عبدالملک نے اُسے آ لیا اور ان کے درمیان جنگ ہوئی جس میں ابو حمزہ اور اس کے اکثر خارجی ساتھی قتل ہو گئے، عبدالملک مروان کی فوج کے ساتھ جو شامیوں پر مشتمل تھی، یمن کی طرف چل پڑا، صنعاء سے عبداللہ بن یحییٰ الکندی مقابلہ کے لیے نکلا، طائف کی ایک جانب ارضِ جرش میں دونوں کے درمیان زبردست جنگ ہوئی جس میں عبداللہ بن یحییٰ اور اس کے اکثر اباضی ساتھی مارے گئے باقی ماندہ خارجی حضرموت چلے گئے، وہاں کی اکثریت اس وقت یعنی ۳۳۲ھ تک اباضیہ فرقے سے تعلق رکھتی ہے، ان کے اور عمان میں رہنے والے خوارج کے درمیان کوئی مذہبی فرق نہیں پایا جاتا۔ عبدالملک مروانی فوج کے ساتھ ۱۳۰ھ میں صنعاء آیا اور سلیمان بن عبدالملک نے مروان کے خوف کی وجہ سے

جزیرہ کے خوارج کے ساتھ رابطہ پیدا کر لیا تھا، عبداللہ بن معاویہ بن عبداللہ بن جعفر بلاد اصطخر اور ایران وغیرہ پر چھا گیا یہاں تک کہ وہ وہاں سے خراسان کی طرف چلا گیا اور ابومسلم نے اُسے گرفتار کر لیا۔ ہم اپنی کتاب "المقالات فی اصول الدیانات" میں شیعہ فرقے اور ان کے مذاہب کے عنوان کے ذیل میں ان لوگوں کا ذکر کر چکے ہیں جو اس کی امامت کے قائل اور اس کی دعوت کے مطیع ہیں۔

## نصر بن سیار کی وفات

ابومسلم کی پوزیشن مضبوط ہو گئی اور وہ خراسان کے اکثر حصے پر غالب آگیا اور مدد نہ پہنچنے کی وجہ سے نصر بن سیار کی پوزیشن کمزور ہو گئی تو وہ خراسان سے نکل کر رَے میں آگیا پھر وہاں سے ساوہ چلا گیا جو ہمدان اور رَے کے درمیان واقع ہے اور وہیں غم کے باعث مر گیا۔

نصر بن سیار نے — جب وہ رَے اور خراسان کے درمیان چلا گیا تھا — مروان کو ایک خط لکھا جس میں خراسان سے اپنے خروج کا ذکر کیا اور یہ بھی لکھا کہ جس بات نے اُسے بے قرار کیا ہے وہ عنقریب بڑھ کر پورے ملک کو اپنی لپیٹ میں لے لے گی اور اس میں یہ اشعار بھی لکھے ؎

"ہم اپنی جس بات کو چھپاتے ہیں اس کی مثال اُس بیل کی سی ہے جو ذبح کرنے والے کے قریب ہو یا اس عورت کی طرح ہے جس کے اہل اُسے دوشیزہ اور کنواری خیال کرتے ہوں اور وہ نویں مہینے میں ہو، ہم اُسے رفو کرتے ہیں حالانکہ اس کا انشگاف، پیوند لگانے والے سے بڑھ گیا ہے، اور اس کی حالت اس کپڑے کی طرح ہو گئی ہے کہ جب اس میں بوسیدگی در آئے تو وہ بڑے صاحب تدبیر کاریگر کو بھی درماندہ کر دیتی ہے۔"

## امام ابراہیم کو گرفتار کرنے کے لیے مروان کی چال

ابھی مروان نے یہ خط پورا نہیں پڑھا تھا کہ اس کے ساتھیوں نے اس کے سامنے ایک ایلچی کو پیش کیا جو خراسان سے ابومسلم کی طرف سے امام ابراہیم کی طرف بھیجا گیا تھا تاکہ وہ اُسے اُس کے حالات اور حکومت کے متعلق آگاہ کرے۔ جب مروان نے ابومسلم کے خط کو دیکھا تو ایلچی سے کہا خوف نہ کر، تمہارے آقا نے تمہیں کتنا مال دیا ہے اس نے بتایا کہ اتنا مال دیا ہے، اس نے کہا یہ دس ہزار درہم

تمہارے لیے ہیں اور یہ معمولی ادائیگی ہے اس خط کو ابراہیم کے پاس لے جا اور جو بات ہوئی ہے اُس کے متعلق اُسے کچھ نہ بتانا اور اس کا جواب لاکر مجھے دے دینا، ایلچی نے ایسے ہی کیا پس مروان نے ابراہیم کے اس خط کو جو اس نے ابومسلم کو لکھا تھا غور سے دیکھا جس میں وہ اُسے جدوجہد اور دشمن کے خلاف تدبیر کرنے اور دیگر احکامات دیتا ہے مروان نے ایلچی کو قید کر لیا اور ولید بن معاویہ بن عبدالملک کو جو دمشق کا حکمران تھا لکھا کہ وہ بلقاء کے عامل کو حکم دے کہ وہ کرار اور الجمیعہ نامی لبستی میں جاکر ابراہیم بن محمد کو گرفتار کرے اور اُسے بہت سے سواروں کے ساتھ اس کی طرف بھجوادے ولید نے بلقاء کے عامل کو خط لکھا اور اس نے ابراہیم کو لبستی کی مسجد میں اس حال میں پکڑ لیا کہ وہ چادر لپیٹ کر لیٹے ہوئے تھے اور ولید کی طرف بھجوادیا، ولید نے اُسے مروان کی طرف بھجوا دیا اس نے اُسے دو ماہ کے لیے قید خانے میں بند کر دیا، جب ابراہیم مروان کے سامنے کھڑے ہوئے تو ان کے درمیان طویل گفتگو ہوئیں ابراہیم نے اُسے ڈانٹا اور مروان نے ابومسلم کے معاملے میں جو کچھ کہا اس کا انکار کیا تو مروان نے اُسے کہا اے منافق کیا تم نے ابومسلم کے خط کے جواب میں یہ خط نہیں لکھا اور اس نے ایلچی کو بھی سامنے کیا اور کہا کیا تو اُسے جانتا ہے جب ابراہیم نے یہ کیفیت دیکھی تو خاموش ہو گئے اور سمجھ لیا کہ یہ اس کی امن گاہ سے آیا ہے۔

## ابراہیم اور اس کے ساتھ ایک جماعت کا قتل

ابومسلم کی طاقت بڑھ گئی قید خانے میں ابراہیم کے ساتھ بنی ہاشم اور بنو اُمیہ کی ایک جماعت بھی تھی، بنی اُمیہ میں سے عبداللہ بن عمر بن عبدالعزیز بن مروان اور عباس بن ولید بن عبدالملک بن مروان تھے، مروان کو اپنے متعلق ان دونوں سے خدشہ تھا اور ان کے خروج کا بھی خوف تھا، بنی ہاشم میں سے عیسیٰ بن علی، عبداللہ بن علی اور عیسےٰ بن موسےٰ تھے ——— ابوعبیدہ ثعلبی کے متعلق بھی کہا گیا ہے کہ وہ قید خانے میں ان کے ساتھ تھا ——— اس نے قید خانے میں ان پر حملہ کر دیا اور حران کی ایک جماعت جو مروان کے عجمی غلاموں وغیرہ پر مشتمل تھی اس کوٹھڑی میں داخل ہو گئی جس میں ابراہیم، عباس اور عبداللہ موجود تھے تھوڑی دیر اندر رہنے کے بعد انہوں نے باہر نکل کر کوٹھڑی کا دروازہ بند کر دیا جب ہم صبح کو وہاں گئے تو

ہم نے انہیں مُردہ پایا ان کے ساتھ ان کے خادموں میں سے دو چھوٹے بچے بھی تھے جو نیم مُردہ ہو چکے تھے جب انہوں نے ہمیں دیکھا تو وہ ہم سے مانوس ہو گئے ہم نے ان سے واقعہ کے متعلق پوچھا تو وہ دونوں کہنے لگے کہ عباس اور عبداللہ کے مونھوں پر تکیے رکھ کر وہ اُوپر بیٹھ گئے تھے۔ یہ کچھ دیر تڑپے اور ٹھنڈے ہو گئے اور ابراہیم کے سر کو انہوں نے ایک چمڑے کے برتن میں ڈال دیا جس میں پسا ہوا چونا تھا وہ بھی ایک ساعت تڑپ کر ٹھنڈے ہو گئے۔

ابراہیم کے اس خط کو جو انہوں نے ابو مسلم کی طرف لکھا تھا، مروان نے پڑھا اس میں طویل خطاب کے بعد یہ رجزیہ اشعار بھی تھے ؎

"اس بات سے بچ جس کی علامتیں ظاہر ہو چکی ہیں، راستہ بڑا واضح ہے صرف تلوار کا سونتنا باقی رہ گیا ہے۔"

ابراہیم کے قتل کی وجوہ ہمارے بیان کے علاوہ اور بھی بیان کی گئی ہیں ہم نے ان سب کو الاوسط میں بیان کیا ہے اور اسی طرح قحطبہ اور ابن ہبیرہ سے جو کچھ فرات پر ہوا اس کا بھی ذکر کیا ہے قحطبہ، فرات میں غرق ہو گیا تھا اور اس کا بیٹا حسن بن قحطبہ کوفہ میں داخل ہو گیا تھا۔

## عبداللہ بن علی اور مروان کے درمیان الزاب کی جنگ

مروان چلتا چلتا الزاب الصغیر پہنچا اور وہاں پر پُل تیار کیا، عبداللہ بن علی بھی خراسانیوں کی فوج اور ان کے سالاروں کے ساتھ مروان کے پاس آیا یہ ۲ جمادی الآخرة ۱۳۲ھ کا واقعہ ہے پس مروان اور علی بن عبداللہ کی مڈبھیڑ ہوئی، مروان نے اپنے سواروں کے ایک ایک ہزار اور دو دو ہزار کے دستے بنائے لیکن مروان اس معرکہ میں شکست کھا گیا اور اس کے بہت سے ساتھی قتل اور غرق ہو گئے، اس روز دوسرے لوگوں کے علاوہ بنی اُمیہ کے تین سو آدمی غرق ہو گئے، الزاب میں اس روز بنی اُمیہ کے جو آدمی غرق ہوئے ان میں ابراہیم بن ولید بن عبدالملک المملوع بھی تھا جو یزید الناقص کا بھائی تھا، ایک دوسری روایت میں ہے کہ مروان نے اس سے قبل ابراہیم بن ولید کو قتل اور صلیب دیا تھا الزاب میں مروان کو اار

جمادی الآخرۃ ۱۳۲ھ ہفتہ کے روز شکست ہوئی۔

## اہل حران اور مروان

مروان شکست کھانے کے بعد موصل پہنچا تو وہاں کے لوگوں نے اُسے داخل ہونے سے روک دیا جب انہوں نے دیکھا کہ حکومت اس کے ہاتھ سے جا رہی ہے تو انہوں نے سیاہ رنگ کو اپنا لیا، وہ اپنے گھر حران میں آ گیا وہیں اس کا قیام تھا ـــــ اہل حران کا خدا ستیاناس کرے جب ان کو جمعہ کے روز حضرت علی پر لعنت کرنے سے روکا گیا تو انہوں نے ایسا کرنے سے انکار کر دیا اور کہا کہ ابو تراب پر لعنت کیے بغیر نماز نہیں ہوتی اور وہ ایک سال تک لعنت کرتے رہے یہاں تک کہ مشرق کا معاملہ پیش آیا مسودہ کا ظہور ہوا اور مروان لوگوں کے انحراف کی وجہ سے اپنے اہل اور دیگر بنی اُمیہ کے ساتھ حران سے نکلا اور فرات کو عبور کر گیا، عبداللہ بن علی نے حران کے دروازے پر اُتر کر مروان کا محل گرا دیا اس نے اس پر دس کروڑ درہم خرچ کیے تھے اور مروان کے خزائن اور اموال کو سمیٹ لیا۔

مروان اپنے خواص اور عیال کے ساتھ چلتا چلتا بلاد فلسطین و اُردن میں نہر ابی فطرس پر اُترا اور عبداللہ بن علی وہاں سے روانہ ہو کر دمشق میں آ گیا اور اس کا محاصرہ کر لیا، اس وقت ولید بن معاویہ بن عبدالملک پچاس جانبازوں کے ساتھ وہاں موجود تھا ان کے درمیان یمن کی نزار اور نزار کی یمن پر فضیلت کے بارے میں دھڑے بندی چل رہی تھی جس کے نتیجہ میں ولید بن معاویہ قتل ہو گیا، کہتے ہیں کہ اُسے عبداللہ بن علی کے ساتھیوں نے قتل کیا تھا، عبداللہ بن علی، یزید بن معاویہ بن عبدالملک بن مروان اور عبدالجبار بن یزید بن عبدالملک کے پاس آئے اور انہیں ابوالعباس سفاح کے پاس پہنچا دیا اس نے دونوں کو قتل کر کے حیرہ میں صلیب دے دیا، عبداللہ بن علی نے دمشق میں بے شمار لوگوں کو قتل کیا اور مصر میں مروان کو جا لیا، عبداللہ بن علی نے نہر ابی فطرس پر پڑاؤ کیا اور وہاں پر ۸۰ سے زائد بنی اُمیہ کے آدمیوں کو قتل کر دیا یہ ۱۵ / ذوالقعدہ ۱۳۲ھ بدھ کے روز کا واقعہ ہے بلقاء میں سلیمان بن یزید بن عبدالملک قتل ہو گیا اور اس کا سر عبداللہ بن علی کو پہنچایا گیا، صالح بن علی، ابو عون عبدالملک بن یزید اور عامر بن اسماعیل مذحجی کے ساتھ مروان کی تلاش میں نکلا اور انہوں نے اُسے مصر میں جا لیا اور وہ وہاں پر بوصیر میں فروکش تھا، انہوں نے اس پر شب خون مارا اس کی

فوج پر حملہ کر دیا، ڈھول بجائے اور نعرہ ہائے تکبیر بلند کیے اور آواز دی کہ ابراہیم کے بدلہ کے لیے تیار ہو جاؤ، مروان کی فوج کے آدمیوں نے خیال کیا کہ دیگر مسودہ نے ان کا گھیراؤ کر لیا ہے پس مروان قتل ہو گیا لیکن اس معرکہ میں اس کے قتل کی کیفیت کے بارے میں اختلاف کیا گیا ہے، اس کا قتل ۲۷ ذوالحجہ ۱۳۲ھ کو اتوار کی شب کو ہوا۔

جب عامر بن اسماعیل نے مروان کو قتل کیا تو اس نے اس گرجا میں جانے کا ارادہ کیا جہاں اس کی بیویاں اور بیٹیاں موجود تھیں کیا دیکھتا ہے کہ مروان کا ایک خادم تلوار سونتے ان کے پاس جانے کی کوشش کر رہا ہے انہوں نے خادم کو پکڑ کر اس سے پوچھا کیا بات ہے تو اس نے جواب دیا کہ مجھے مروان نے حکم دیا ہے کہ جب وہ قتل ہو جائے تو میں اس کی بیویوں اور بیٹیوں کی گردنیں اڑا دوں پس تم مجھے قتل نہ کرو خدا کی قسم اگر تم نے مجھے قتل کر دیا تو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی میراث جاتی رہے گی، انہوں نے اُسے کہا جو کچھ تو کہہ رہا ہے اس پر غور کر، اس نے جواب دیا اگر میں جھوٹ بولوں تو تم مجھے قتل کر دینا، میرے پیچھے پیچھے آؤ، وہ اس کے پیچھے پیچھے گئے، وہ انہیں بستی سے نکال کر ایک ریتلی جگہ پر لے گیا اور کہنے لگا یہاں سے ریت ہٹاؤ۔ انہوں نے ریت ہٹائی تو کیا دیکھتے ہیں مروان نے (خلافت کا شعار) وہاں پر چادر، چھڑی اور ٹیک لگانے والی سوٹی دفن کی ہوئی ہے تاکہ وہ بنی ہاشم کے پاس نہ چلی جائیں عامر بن اسماعیل نے انہیں عبداللہ بن علی کے پاس بھجوا دیا، عبداللہ نے انہیں ابوالعباس سفاح کے پاس بھجوا دیا اور یہ چیزیں یکے بعد دیگرے خلفائے بنی عباس مقتدر کے زمانے تک حاصل کرتے رہے، کہتے ہیں کہ قتل کے روز اس پر یہ چادر موجود تھی لیکن مجھے معلوم نہیں کہ کیا یہ سب چیزیں متقی للہ کے پاس اس وقت (یعنی ۳۳۲ھ میں رقہ میں فروکش ہونے تک) موجود ہیں یا ضائع ہو چکی ہیں۔

**دختران مروان، صالح بن علی کے حضور**

پھر عامر نے مروان کی بیٹیوں، لونڈیوں اور قیدیوں کو صالح بن علی کے پاس بھجوا دیا جب وہ اس کے پاس پہنچیں تو مروان کی بڑی بیٹی نے گفتگو کی اور کہا، امیر المومنین چچا اللہ تعالیٰ آپ کی حکومت کی حفاظت فرمائے جس کی حفاظت آپ کو بھی محبوب ہے اور تمام امور میں آپ کو اپنی خاص نعمتوں سے بہرہ ور کرے اور دنیا اور آخرت میں

آپ کو عافیت بخشے ، ہم آپ کی اور آپ کے بھائی اور عم زاد کی بیٹیاں ہیں ، آپ سے ہم نے جو ظلم و زیادتی کی ہے آپ ہمیں معاف فرما دیں ، اس نے جواب دیا ہم تم میں سے کسی مرد اور عورت کو باقی نہیں چھوڑیں گے ، کیا تیرے باپ نے میرے بھتیجے امام ابراہیم بن محمد بن علی بن عبداللہ بن عباس کو کل حران میں اپنے قید خانے میں قتل نہیں کیا ؟ کیا ہشام بن عبدالملک نے زید بن علی بن حسین بن علی کو قتل نہیں کیا اور اُسے کوفہ کے کوڑا کرکٹ کی جگہ پر صلیب نہیں دیا اور اس نے زید کی بیوی کو حیرہ میں یوسف بن عمر ثقفی کے سامنے قتل نہیں کیا ؟ کیا ولید بن یزید نے یحییٰ بن زید کو قتل نہیں کیا اور اُسے خراسان میں صلیب نہیں دیا ؟ کیا یزید بن معاویہ نے حسین بن علی کو ، عمرو بن سعد کے ہاتھوں اس کے اہلبیت کے سامنے قتل نہیں کیا ؟ کیا اس نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے خاندان کی مستورات کو قیدی بنا کر نہیں نکالا یہاں تک کہ وہ انہیں یزید بن معاویہ کے پاس لے گیا اور ان کے پہنچنے سے قبل اس نے حضرت حسینؓ کے سر کو نیزے پر چڑھا کر شام کے اضلاع اور شہروں میں گھماتے ہوئے یزید کے پاس بھیجا یہاں تک کہ وہ اسے دمشق میں اس کے پاس لے گئے گویا اس کے پاس کسی مشرک کا سر بھیجا گیا ہے ۔ پھر اس نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے خاندان کی مستورات کو قیدیوں کی طرح کھڑا کیا جنہیں شام کی جفا کار اور کمینی فوج نے طمانچے مارے اور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے حق کا استخفاف کرتے ہوئے اور اللہ تعالیٰ پر جرأت کرتے ہوئے اور اس کی نعمتوں کی ناشکری کرتے ہوئے یزید سے مطالبہ کیا کہ وہ خاندانِ نبوت کی مستورات کو ہمیں بخش دے پس تم نے ہم اہلبیت میں سے کس کو چھوڑا ہے ؟ کاش تم ہم سے انصاف کرتے ، مروان کی لڑکی نے کہا امیر المومنین چچا پھر بھی آپ کا عفو ہم پر حاوی ہوگا ، اس نے کہا اچھا تمہیں معاف کیا ۔ پھر کہنے لگا اگر تو پسند کرے تو میں تمہاری شادی فضل بن صالح بن علی سے اور تیری بہن کی شادی عبداللہ بن صالح سے کر دوں ، اس نے کہا امیر المومنین چچا کیا یہ شادی کا وقت ہے ؟ بلکہ آپ ہمیں حران پہنچا دیں ، اس نے کہا انشاء اللہ میں یہ کام کر دوں گا اور اس نے انہیں حران پہنچا دیا ، جب وہ حران میں داخل ہوئیں تو انہوں نے مروان پر گریہ زاری کرتے ہوئے آوازیں بلند کیں اور اپنے گریبان چاک کر دیے اور چیخ و پکار کی ، یہاں تک کہ مروان پر ان کے رونے سے فوج

مہر لگا دیتا ہے، جسم میں چڑھ جاتا ہے اور جگر میں تیزی سے اثر کرتا ہے صاحب عشق ظنون واوہام کو تبدیل کرتا رہتا ہے اس کی نظر میں کوئی چیز صاف نہیں ہوتی اور نہ کوئی اس سے خاص وعدہ کی ہوئی بات ہوتی ہے، مصائب اس کی طرف جلد آتے ہیں وہ موت کے شربت کا جرعہ گمشدگی کے حوض کا بقیہ ہوتا ہے البتہ اس کی طبیعت میں بشاشت اور اخلاق میں شائستگی ہوتی ہے اور صاحب عشق سخی ہوتا ہے، جو روکنے کے داعیہ کی طرف کان نہیں لگاتا اور نہ ہی ملامت کے داعیہ سے وہ تکلیف محسوس کرتا ہے۔

ہشام بن حکم کوفی نے جو اپنے وقت میں امامیہ کا شیخ اور اپنے دور کا بڑا صنعت کار آدمی تھا کہا، اسے وزیر! عشق زمانے کا لگایا ہوا ایک جال ہے وہ اس جال کے ذریعے ان لوگوں کو شکار کرتا ہے جو مصائب میں خالص دوستی کرتے ہیں، جب کوئی عاشق اس کے پھندے میں پھنس جاتا ہے تو وہ سلامت رہنے یا جلد نجات پانے سے دور ہو جاتا ہے، اس کا بچاؤ اعتدال، میانہ روی اور ارادے کی پختگی سے ہوتا ہے اس کا مقتل اس کے جگر کی تہ اور دل کی جان میں ہوتا ہے وہ فصیح زبان کو گرہ ڈال دیتا ہے اور مالک کو مملوک اور آقا کو غلام بنا دیتا ہے یہاں تک کہ غلام کے لیے اس کا غلام عاجزی کرتا ہے۔

نظام ابراہیم بن سیار معتزلی نے جو اپنے دور میں بصریوں کا دانشور تھا، کہا اے وزیر عشق، سراب سے زیادہ رقیق اور شراب سے زیادہ نرم روی والا ہے وہ معطر مٹی سے بنا ہے جسے جلالت کے برتن میں گوندھا گیا ہے، میانہ روی کی صورت میں شیریں پھل ہے اور جب زیادہ بڑھ جائے تو عقل کو خراب کرتا اور قاتل بن جاتا ہے اور ایسا لاعلاج فساد بن جاتا ہے جس کی اصلاح کی امید نہیں کی جاسکتی، اس کا بادل بہت پانی والا ہوتا ہے جو دلوں پہ برستا اور فریفتگی کا گھاس اگاتا اور شوق کا پھل دیتا ہے، اس کا مارا ہوا ہمیشہ سوزش میں پڑا رہتا ہے وہ تنگ حال، زمانے کو دیکھنے والا اور لمبی سوچ والا ہوتا ہے وہ رات کو بے خواب اور دن کو مضطرب ہوتا ہے اس کا روزہ مصیبت اور افطاری شکایت ہوتی ہے۔

اس کے بعد چھٹے، ساتویں، آٹھویں، نویں، دسویں اور ان کے ساتھ والے لوگوں نے اظہار خیال کیا یہاں تک کہ مختلف الفاظ متقارب اور متناسب مفہوم میں عشق اور اس کے دلائل کے بارے میں بہت طویل گفتگو ہوئی۔

## عشق اور اِس کی علّت وقوع

مسعودی بیان کرتا ہے کہ متقدمین و متاخرین نے ابتدائے عشق اور اس کی کیفیت کے متعلق اختلاف کیا ہے کہ یہ نظریہ سماع، اختیار و اضطرار سے ہوتا ہے؟

اور نہ ہونے کے بعد اس کے ہو جانے اور ہو جانے کے بعد اس کے ختم ہو جانے کی علت کیا ہے؟ اور کیا یہ نفس ناطقہ کا فعل ہے یا جسم اور اس کی طبیعت کا؟

بقراط کا قول ہے کہ یہ دو روحوں کے ملنے کا نام ہے جس طرح پانی، اپنے ہی جیسے پانی سے مل جائے تو اُسے کسی بھی حیلے سے الگ کرنا مشکل ہوتا ہے، رُوح، پانی سے بھی زیادہ لطیف اور باریک مسلک ہے یہی وجہ ہے کہ زمانہ اُسے نہ دُور کر سکتا ہے، نہ بوسیدہ کر سکتا ہے اور نہ کوئی سبب اُسے ہٹا سکتا ہے خواہ اس کا راستہ اوہام سے بھی لطیف تر ہو، اس کی جگہ آنکھوں سے پوشیدہ رہتی ہے اور عقلیں اس کی طاقت کی کیفیت سے حیران رہ جاتی ہیں ہاں اس کی ابتدائی حرکت دل سے شروع ہوتی ہے پھر وہ دیگر اعضاء میں سرایت کر جاتی ہے ہاتھ پاؤں میں لرزش، رنگ میں زردی، گفتگو میں رکاوٹ، رائے میں کمزوری اور مصیبت و لغزش پیدا ہو جاتی ہے یہاں تک کہ صاحب عشق کو نقص کی طرف منسوب کر دیا جاتا ہے۔

بعض اطباء کہتے ہیں کہ عشق ایک خواہش ہے جو دل میں پیدا ہوتی پروان چڑھتی ہے پھر اس کے ساتھ حرص بھی آملتی ہے جب یہ قوی ہو جاتی ہے تو عاشق، لڑائی جھگڑے سوچ بچار خواہشات سرگردانی، غم، تنگ دلی، تفکرات، کم کھانے، عقلی خرابی اور دماغی خشکی میں بڑھ جاتا ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ ایک خواہش کے پیچھے لمبا عرصہ لگا رہنا خون کو جلا دیتا ہے اور خون جل کر سوداء بن جاتا ہے جب سوداء بڑھ جائے تو وہ تفکرات کو جمع کر دیتا ہے جس سے حرارت بڑھ جاتی ہے، صفراء میں التہاب پیدا ہو جاتا ہے پھر صفراء فساد خون میں بدل کر سوداء سے جا ملتا ہے اور اس کا مادہ بن کر پختہ ہو جاتا ہے اور سوداء کی طبیعت میں غور و فکر پایا جاتا ہے جب سوچ خراب ہو جائے تو کیموسات میں خرابی آجاتی ہے اور خرابی کے ملنے سے ایک رکاوٹ پیدا ہو جاتی ہے جس سے عقل میں کمی آجاتی ہے اور تکمیل کو نہ پہنچنے والی اُمیدیں پیدا ہو جاتی ہیں اس وقت اس کے عشق میں شدت پیدا ہو جاتی ہے تو وہ مر جاتا ہے یا خودکشی کر لیتا ہے، ایسا اوقات اس کو غرغرہ آجاتا ہے جس سے

اس کی رُوح چوبیس گھنٹوں تک مخفی ہو جاتی ہے اور لوگ خیال کرتے ہیں کہ وہ مرگیا ہے اور وہ اُسے زندہ ہی دفن کر آتے ہیں، کبھی وہ لمبے لمبے سانس لیتا ہے اور اس کی رُوح اس کے دل کے خون میں پوشیدہ ہو جاتی ہے اور دل اکٹھا ہو جاتا ہے اور اس کے مرجانے تک نہیں کھلتا کبھی وہ اچانک اپنے محبوب کو دیکھ کر خوش ہو جاتا ہے ـــ آپ نے کبھی کسی عاشق کو دیکھا ہوگا کہ جب وہ اپنے محبوب کے ذکر کو سُنتا ہے تو کس طرح اس کا خون دوڑنے لگتا ہے اور اس کا رنگ بدلنے لگتا ہے۔

بعض کہتے ہیں کہ اللہ تعالےٰ نے ہر رُوح کو گیند کی طرح گول پیدا کر کے اُسے نصف نصف کیا ہے اور ہر جسم میں اس کا نصف رکھا ہے، جب کوئی جسم اس جسم سے ملتا ہے جس میں اس کی رُوح کا نصف حصہ ہوتا ہے تو ان کے درمیان قدیمی مناسبت کی وجہ سے عشق پیدا ہو جاتا ہے اور لوگوں کی طبائع کی کمزوری اور قوت کے باعث ان کے احوال میں تفاوت ہوتا ہے جن لوگوں نے یہ باتیں کہی ہیں اس بارے میں ان کے طویل خطبات موجود ہیں اور نفوس نوری اور بسیط جوہر ہیں اور بلندی سے اُتر کر ان جسموں میں آکر سکونت پذیر ہو گئے ہیں، نفوس، عالم ارواح میں مجاورت کے قرب و بعُد کے لحاظ سے ایک دُوسرے سے محبت کرتے ہیں ا اس مذہب کے قائل وہ لوگ ہیں جو خود کو مسلمان کہتے ہیں انہوں نے اپنے پاس سے قرآن و سنت اور قیاس سے دلائل دیے ہیں ان میں سے وہ یہ آیت بھی بطور دلیل پیش کرتے ہیں کہ یا ایتھا النفس المطمئنہ ارجعی الیٰ ربک راضیۃ مرضیۃ فادخلی فی عبادی وادخلی جنتی[1] وہ کہتے ہیں کہ کسی حال کی طرف رجوع تبھی ہو سکتا ہے کہ پہلے وہ چیز موجود ہو پھر وہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک قول پیش کرتے ہیں جسے سعید بن ابی مریم نے روایت کیا ہے وہ بیان کرتا ہے کہ ہمیں یحیٰی بن سعید نے عمرہ سے اور اس نے حضرت عائشہؓ سے بتایا کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ رُوحیں

---

[1] (ترجمہ) اے نفس مطمئنہ! لوٹ جا اپنے رب کی طرف راضی، پسند کی گئی۔ پس میرے بندوں میں داخل ہو جا اور میری جنت میں داخل ہو جا (الفجر۔ آیت ۲۸ تا ۳۰)

اکٹھے کیے ہوئے لشکر ہیں پس ان میں سے جو متعارف ہوں وہ آپس میں اکٹھے ہو جاتے ہیں اور جو نا آشنا ہوں وہ الگ ہو جاتے ہیں (عالم ارواح کی شناسائی کا اثر دنیا میں نظر آتا ہے) یہ قول اعراب کی ایک جماعت کا ہے اس بارے میں جمیل بن عبداللہ بن معمر العذری بثینہ کے متعلق کہتا ہے ؎

"ہماری پیدائش سے بھی قبل میری رُوح اس کی رُوح کے ساتھ تعلق رکھتی تھی اور ہمارے نطفہ بننے اور پنگھوڑے میں پڑنے سے بھی قبل اس سے علاقہ رکھتی تھی پس اس کی رُوح بھی ہماری رُوح کی طرح بڑھی اور نشوونما پانے والی ہو گئی اور اگر ہم مر بھی جائیں تو بھی وہ عہد شکنی کرنے والی نہیں، وہ ہر حال میں باقی رہنے والی ہے اور قبر اور لحد کی تاریکی میں بھی ہم سے ملاقات کرنے والی ہے۔"

جالینوس کہتا ہے کہ محبت دو عاقلوں کے درمیان، عقل میں مشابہت رکھنے کی وجہ سے پیدا ہوتی ہے یہ دو احمقوں کے درمیان پیدا نہیں ہوتی اگرچہ وہ حماقت کی دو شکلیں ہیں اس لیے کہ عقل ایک ترتیب کے ساتھ چلتی ہے پس ان دو آدمیوں کا ایک طریق پہ متفق ہونا جائز ہوا اور حماقت ایک طریق پہ نہیں چلتی لہٰذا اس میں دو آدمیوں کا متفق ہونا جائز نہیں۔ ایک عرب نے عشق کی تقسیم کرتے ہوئے کہا ہے ؎

"تین دوست ہیں ایک دوست تعلق کا، دوسرا تملق کا اور تیسرا قتل کا، بغدادی صوفیاء کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے عشق کے ذریعے لوگوں کا امتحان لیا ہے تاکہ وہ جس سے محبت کرتے ہیں اس کی اطاعت میں اپنے آپ کو لگا دیں اس کی ناراضگی ان پر گراں گزرے اور اس کی رضا انہیں خوش کرے اس سے وہ اطاعت الٰہی پر استدلال کرتے ہیں کیونکہ اس کی کوئی نظیر و مثل نہیں کہ وہ ان کا خالق ہے ان کا محتاج نہیں، وہ ان پر احسان کر کے انہیں رزق دینے والا ہے پس جب وہ خدا تعالیٰ کے سوا کسی اور کی اطاعت کو اپنے پر واجب کرتے ہیں تو وہ اس بات کا زیادہ مستحق ہے کہ اس کی رضا کی اتباع کی جائے۔"

اس بارے میں باطنی متصوفین نے بہت کلام کیا ہے اور طویل خطبات دیے ہیں افلاطون کہتا ہے مجھے کچھ پتہ نہیں کہ عشق کیا ہوتا ہے ، ہاں یہ ایک الٰہی جنون ہے اور عشق نہ اچھا ہے اور نہ بُرا ہے۔

ایک ظریف ادیب نے اپنے بھائی کو لکھا۔

مجھے تجھ میں اپنی رُوح کا جوہر معلوم ہوا ہے اور میں بغیر لگام کے اچھی طرح تیری اطاعت کرنے والا نہیں ہوں بلکہ روح ایک دوسرے کی پیروی کرتی ہے۔ (اس لیے میں تیرا مطیع ہوں)

سلف و خلف اور ماہرین فلکیات اور مسلمانوں نے عشق کے متعلق بہت کچھ بیان کیا ہے ہم نے اس کا ذکر اپنی کتاب اخبار الزمان میں کیا ہے اور جن گذشتہ اقوام اور ممالک کو گردش روزگار نے تباہ و برباد کر دیا ہے ، ہم نے عشق کے متعلق ان کے نظریات کو بھی بیان کیا ہے ہم عشق کا تذکرہ کرتے کرتے برامکہ کے حالات سے دُور چلے گئے ہیں عشق کے بارے میں جو نظریات بیان کیے گئے ہیں ان کی ایک جھلک پیش کرنے کے بعد اب ہم برامکہ کے حالات اور ان کی ترقی و تنزل کے واقعات کو بیان کرتے ہیں۔

## رشید کا اپنی بہن عباسہ کا جعفر برمکی سے شادی کرنا

برامکہ کے حالات کے ماہرین نے بیان کیا ہے کہ جب جعفر بن یحییٰ بن خالد بن برمک اور یحییٰ بن خالد اور فضل وغیرہ نے حکومت میں انتہائی بلند مقام حاصل کر لیا اور ان کے معاملات دُرست ہو گئے یہاں تک کہ ان کے بارے میں کہا گیا کہ ان کا زمانہ ایسی دُلہن اور خوشی ہے جو کبھی زائل نہیں ہوتی تو رشید نے جعفر بن یحییٰ سے کہا اے جعفر تیرا بُرا ہو روئے زمین پر ایسا کوئی چہرہ نہیں جس سے میں مانوس ہوں اور نہ میں اس کی طرف میلان رکھتا ہوں۔ تیری دید سے مجھے بے حد خوشی اور لطف حاصل ہوتا ہے اور میری بہن عباسہ کا بھی میرے ہاں کچھ کم مقام نہیں اور میں نے تم دونوں کے ساتھ اپنے معاملے میں غور کیا ہے تو میں نے محسوس کیا ہے کہ نہ میں تیرے بارے میں صبر کر سکتا ہوں اور نہ اس کے بارے میں ، اور جس روز میں اس کے ساتھ ہوتا ہوں تو تو نے مجھے بہت کم خوش دیکھا ہو گا یہی حال میرا اس وقت ہوتا ہے جب میں تیرے ساتھ ہوتا ہوں اور میں دیکھ رہا ہوں کہ مجھے ایک بات میں سب سرور اور لذت اور اُنس

مل رہا ہے اس نے کہا اللہ تعالیٰ امیر المومنین کو توفیق دے۔ اور اس نے قسم کھائی کہ وہ تمام امور میں رشید کی بات مانے گا، رشید نے اُسے کہا کہ میں نے عباسہ کی شادی تیرے ساتھ کر دی ہے تو ایک مجلس میں جس میں میرے سوا، تم دونوں کے ساتھ اور کوئی نہ ہوگا۔ اس سے مجالست اور ملاقات کر سکتا ہے اور اُسے دیکھ بھی سکتا ہے، جعفر نے اس معاملہ میں کچھ پس و پیش کیا مگر اس کے بعد رشید نے اس کی شادی کر دی اور اپنے خادموں اور خاص غلاموں کو جو وہاں پر موجود تھے گواہ بنایا، رشید نے اُس سے یہ عہد و میثاق اور پختہ قسم لی کہ وہ امیر المومنین کی موجودگی کے بغیر اس سے خلوت و مجالست نہیں کرے گا اور نہ ہی وہ کسی مکان کی چھت تلے اکٹھے ہوں گے! جعفر نے یہ قسم کھا لی تو اس نے خوش ہو کر اُسے گلے لگا لیا۔ جعفر امیر المومنین کی ہیبت کے باعث اپنے چہرے کو موڑ کر نظر کو پھیر کر اپنے عہد و میثاق اور قسم کو پورا کرتے ہوئے عباسہ سے ملاقات کرتا عباسہ بھی اس سے محبت کرنے لگی اور اس کے متعلق تدبیریں سوچنے لگی تب اس نے اس کی طرف رقعہ لکھا تو اس نے اس کے ایلچی کو ڈانٹا اور بُرا بھلا کہا اس نے دوبارہ رقعہ بھیجا تو اس نے دوبارہ وہی کچھ کہا جب وہ مایوس ہو گئی تو وہ اس کی ماں کے پاس گئی لیکن وہ دانش مند عورت نہیں تھی اس نے اُسے نفیس جواہرات کے تحائف اور اموال کی کثرت اور الطاف شاہانہ سے اپنی طرف مائل کیا جب اُسے یہ یقین ہو گیا کہ وہ ایک لونڈی کی طرح اس کی اطاعت کرے گی اور والدہ کی طرح اس پر مہربان ہو گی اور مشورہ دے گی تو اس نے اپنی خواہش کی تکمیل کے لیے اُسے اپنی بات کا کچھ حصہ بتایا اور اُسے یہ بھی کہا کہ اس بات کے ماننے میں اس کا نتیجہ اس کے لیے کس قدر بہتر ہوگا۔ اور اس کے بیٹے کو امیر المومنین کی مصاہرت سے کیا فخر و شرف حاصل ہوگا اور اُسے اس وہم میں بھی ڈال دیا کہ جب یہ کام ہو جائے گا تو اُسے اور اس کے بیٹے کو نعمت کے زوال اور مرتبے کے سقوط سے امان مل جائے گی، اُم جعفر نے اس کی بات مان لی اور اس سے اس بارے میں تدبیر کرنے کا وعدہ کیا وہ اس سے بڑی ملاطفت سے پیش آتی رہی یہاں تک کہ اس نے دونوں کو اکٹھا کر دیا، ایک روز اس نے جعفر کے پاس جا کر اُسے کہا اے میرے بیٹے! مجھے بتایا گیا ہے کہ ایک محل میں ایک خدمت گار لونڈی ہے جو بادشاہوں کی تربیت یافتہ ہے اور صاحب ادب و معرفت دانش مند اور شیریں زبان ہونے کے ساتھ ساتھ حیران کن حسن و جمال سے بھی آراستہ ہے نیز سرو قد اور صفات محمودہ سے متصف ہے، میں نے تیرے لیے اس کے خریدنے

کا عزم کرلیا ہے اور میرے اور اس کے مالک کے درمیان معاملہ طے ہونے کے قریب پہنچ گیا ہے جعفر نے اس کی بات کو قبول کرلیا یہ بات اس کے دل میں بیٹھ گئی وہ اس لونڈی کا منتظر رہنے لگا لیکن اس کی ماں ٹال مٹول کرنے لگی یہاں تک کہ اس کی خواہش اور شوق نے زور پکڑ لیا، وہ ساتھ ساتھ اپنی ماں کو تحریک بھی کرتا رہا اور اس کام کی تکمیل کے لیے اس سے اصرار بھی کرتا رہا، جب اس کی ماں کو معلوم ہوگیا کہ اب اس سے صبر نہیں ہوگا اور اس کے اضطراب میں شدت پیدا ہوگئی ہے تو اس نے اُسے کہا کہ میں اُسے فلاں رات کو تیری طرف بھیج دوں گی اور اس نے عباسہ کو بھی سب بات بتا دی وہ بھی پوری طرح تیار ہوکر اس رات کو اس کے پاس گئی اس شب کو جب جعفر رشید کے پاس سے واپس آگیا اور ابھی اسے شراب کا کچھ نشہ باقی تھا تو اس نے گھر میں داخل ہوکر لونڈی کے متعلق پوچھا تو اُسے اس کی جگہ بتا دی گئی، وہ مدہوشی کی وجہ سے اسے شکل و صورت سے بھی نہ پہچان سکا، اس نے اس سے اپنی حاجت پوری کی تو اس نے اُسے کہا، بادشاہوں کی لڑکیوں کے حاصل کرنے کو تو نے کیسا پایا؟ اس نے کہا کون سے بادشاہوں کی لڑکیاں تیری مراد ہیں؟ وہ اس کو کسی رومی کی بیٹی خیال کر رہا تھا اس نے اُسے کہا میں تیری خادمہ عباسہ بنت مہدی ہوں، یہ بات سُن کر اس نے خوف کے مارے چھلانگ لگائی اور اس کا نشہ ہرن ہوگیا اور اس کی عقل واپس آگئی تو وہ اپنی ماں کے پاس آیا اور کہنے لگا تو نے مجھے بڑی سستی قیمت پر فروخت کر دیا ہے اور مجھے خوفناک سواری پر سوار کرا دیا ہے اب دیکھو میرا کیا حال ہوتا ہے اور عباسہ اُس سے حاملہ ہوکر واپس چلی گئی پھر اس نے ایک بچہ جنا جس پر اپنے خادم ریاش اور برہ دایہ کو مقرر کر دیا جب اُسے اس خبر کے مشہور ہو جانے کا خوف ہوا تو اس نے خادم، دایہ اور بچے کو مکہ بھیج دیا اور ان دونوں کو بچے کی پرورش کا حکم دیا اور جعفر کا زمانہ لمبا ہوگیا وہ اور اس کا باپ اور بھائی مملکت کے امور پر غالب آگئے، رشید کی بیوی زبیدہ اُم جعفر کو رشید کے ہاں وہ مقام حاصل تھا کہ اس کے ہم پایہ لوگوں میں کوئی بھی اس سے آگے نہ تھا، یحییٰ بن خالد ہمیشہ رشید کی بیویوں کے معاملات کی ٹوہ میں رہتا تھا اور انہیں خادموں کی خدمت سے روکتا تھا زبیدہ نے رشید کے پاس شکایت کی تو اس نے یحییٰ بن خالد سے کہا ابا جان کیا وجہ ہے کہ اُم جعفر آپ کی شکایت کرتی ہے اس نے کہا امیر المومنین! آپ کی بیویوں اور محل کے معاملات آپ کے پاس ہیں مجھے ان سے کیا واسطہ ہے اس نے کہا خدا کی قسم، نہیں، اس نے کہا اس کی

بات قبول نہ کرو، رشید نے کہا میں دوبارہ آپ سے یہ بات نہیں کہوں گا تو یحییٰ اُسے روکتے ہیں اور زیادتی کرنے لگا اور کچھ سختی بھی برتنے لگا اور اس نے رات کو بیویوں کے دروازوں کو تالے لگانے کا حکم دے دیا اور چابیاں لے کر گھر چلا جاتا، یہ سب باتیں اُم جعفر کو پہنچیں تو اس نے ایک روز رشید کے پاس آکر کہا امیرالمومنین! یحییٰ کو کون اس بات پر آمادہ کرتا ہے کہ وہ ہمیشہ مجھے میرے خادموں کے بارے میں روکتا ہے اور بے جا دخل اندازی کرتا رہتا ہے تو رشید نے اُسے کہا۔ یحییٰ پر میرے حرم کے بارے میں کوئی اتہام نہیں لگایا جا سکتا، اس نے کہا وہ ایسا اپنے بیٹے کو بچانے کے لیے کرتا ہے کیونکہ اس کے بیٹے نے ایک فعل کا ارتکاب کیا ہے اس نے کہا، وہ کیا؟ تو اس نے اُسے سارا واقعہ سُنایا، اور عباسہ اور جعفر کی بات بتادی تو وہ بہت پشیمان ہوا اور کہنے لگا، کیا تمہارے پاس اس بات کی کوئی دلیل یا شاہد ہے؟ اس نے جواب دیا بچے سے بڑھ کر اور دلیل کیا ہو سکتی ہے؟ اس نے کہا بچہ کہاں ہے؟ اس نے جواب دیا وہ یہیں تھا نیز اس نے کہا، تمہارے محل کی تمام لونڈیاں اس بات سے آگاہ ہیں تو وہ خاموش ہو رہا اور دل میں اس کے متعلق کینہ رکھ لیا اور ظاہر یہ کیا کہ وہ حج کو جانا چاہتا ہے، وہ اور جعفر بن یحییٰ نکلے تو عباسہ نے خادم اور دایہ کو لکھا کہ وہ بچے کو لے کر یمن چلے جائیں، جب رشید مکہ پہنچا تو اس نے بچے، دایہ اور خادم کے متعلق تحقیق و جستجو کی تو اس نے بات کو درست پایا۔ جب وہ حج کر کے واپس آیا تو اس نے برامکہ کی خوشحالی کو ختم کرنے کی دل میں ٹھان لی، اس نے کچھ عرصہ بغداد میں قیام کیا پھر انبار کی طرف چلا گیا جب وہ دن آیا جس میں اس نے جعفر کے قتل کا ارادہ کیا تھا تو اس نے سندی بن شاہک کو بلا کر اُسے بغداد جانے کا حکم دیا اور برامکہ کے گھروں ان کے کاتبوں، بیٹوں اور قرابت داروں کے گھروں کا وکیل بنایا نیز یہ بھی کہا کہ وہ یہ کام خفیہ طور پر کرے اور بغداد پہنچنے تک کسی سے اس بارے میں بات نہ کرے، پھر اپنے قابل اعتماد مددگاروں اور گھر والوں تک یہ بات پہنچا دے ــــ سندی نے تعمیل حکم کی رشید اور جعفر انبار میں العمر مقام پر بیٹھ گئے۔ دونوں نے بڑی خوشی و مسرت سے دن بسر کیا جب جعفر رشید کے ہاں سے واپس آیا تو رشید سوار ہو کر اس کے پیچھے پیچھے آیا پھر رشید واپس آکر کرسی پر بیٹھ گیا اور اس نے جو احکام دینے تھے دیے، پھر وہ اُٹھا اور جعفر اپنے گھر کی طرف چلا گیا مگر ابھی اُسے شراب کا کچھ نشہ باقی تھا اس نے گلوکار استاد نواز ابوزکار

اور اپنے کاتب ابو شیخ کو بلوایا اور اپنے پردے گرا دیے اس کی لونڈیاں ستار کے پیچھے بیٹھ کر گانے بجانے لگیں اور ابو زکار اس کو شعر سنانے لگا سہ

"لوگ ہم سے کیا چاہتے ہیں اور ہماری پروا کیوں نہیں کرتے ان کی ہمت صرف اتنی ہے کہ جو کچھ ہم دفن کر چکے ہیں اس کو ظاہر کرنے کی کوشش کریں۔"

رشید نے اسی وقت اپنے خادم یاسر کو جو رخلہ کے نام سے مشہور تھا کہا کہ میں تجھے ایک کام کا حکم دینے والا ہوں جس کی محمد اور قاسم اہلیت نہیں رکھتے میں نے تجھے کام کا کرنے والا پایا ہے لہٰذا میرے ظن کو صحیح ثابت کر دے اور میرے حکم کی خلاف ورزی سے ڈر، کیونکہ یہ بات میرے ہاں تیرے مقام کو گرانے اور تیرے حال کو ابتر کرنے کا سبب بن جائیں گی، اس نے کہا امیر المومنین اگر آپ مجھے حکم دیں کہ میں آپ کے سامنے اپنے پیٹ میں تلوار گھونپ کر پشت کی طرف سے نکال دوں تو میں ایسا کر گذروں گا آپ مجھے حکم دیجیے خدا کی قسم مجھے بہت جلدی ہے، رشید نے کہا کیا تم جعفر برمکی کو نہیں جانتے؟ اس نے کہا امیر المومنین! کیا میں اس کے سوا کسی کو جانتا ہوں؟ یا جعفر جیسا آدمی پہچانے بغیر رہ سکتا ہے اس نے کہا، کیا تو نے دیکھا نہیں کہ اس کے جانے کے وقت میں اس کے پیچھے گیا تھا اس نے کہا بے شک، اس نے کہا ابھی جاؤ اور وہ کسی بھی حالت میں ہو اس کا سر میرے پاس لے کر آؤ، یاسر بات نہ سمجھ سکا اور کانپنے لگا، وہ کھڑا ہو گیا اُسے کچھ جواب نہ سوجھتا تھا رشید نے کہا یاسر! کیا میں نے پہلے تجھے نہیں کہا تھا کہ میرے حکم کی خلاف ورزی نہ کرنا اس نے کہا بے شک امیر المومنین کہا تھا، لیکن بات اس سے بہت بڑی ہے اور جو کام امیر المومنین نے میرے سپرد کیا ہے میں چاہتا ہوں کہ کاش میں اس کے کرنے سے پہلے مر گیا ہوتا، اس نے کہا، ان باتوں کو چھوڑ اور میں نے تجھے حکم دیا ہے اُسے کر، یاسر چلا گیا اور جعفر کے پاس پہنچ گیا وہ اپنے کھیل میں مشغول تھا، اس نے اُسے کہا کہ امیر المومنین نے مجھے تیرے بارے میں اس اس طرح حکم دیا ہے، جعفر نے کہا امیر المومنین میرے ساتھ کئی قسم کا مزاح کرتے رہتے ہیں میرے خیال میں یہ بھی اسی قسم کا مذاق ہے اس نے کہا خدا کی قسم میں نے اُسے سنجیدہ پایا ہے اس نے کہا اگر ایسی ہی بات ہے جیسی تُو نے کہی ہے تو پھر وہ نشے میں ہوں گے اس نے کہا خدا کی قسم مجھے ان کی عقل میں کوئی فتور نظر نہیں آیا اور نہ ہی انہوں نے آج نبیذ پیا ہے بلکہ میں نے انہیں عبادت کرتے دیکھا ہے اس نے غلام سے کہا تجھ پر میرے کچھ حقوق ہیں جن کا تو نے کبھی بدلہ نہیں دیا اس نے کہا مجھے جلدی بتاؤ مگر وہ بات امیر المومنین کے

کے خلاف نہ ہو اس نے کہا اُسے واپس جا کر بتا دو کہ میں نے حکم کے مطابق کام کر دیا ہے اگر وہ نادم ہو جائیں تو میری زندگی تیرے ہاتھوں باقی رہے گی اور تجھے میرے ہاں سے از سرِ نو انعام ملے گا اور اگر تو نے اس حکم کو نافذ کرنا ہے جو تجھے دیا گیا ہے تو یہ کام کل کر لینا، اس نے کہا ایسا نہیں ہو سکتا اس نے کہا میں تیرے ساتھ امیر المومنین کے خیمے تک چلتا ہوں اور میں وہاں کھڑا ہو جاؤں گا جہاں سے میں ان کی گفتگو کو سُن سکوں جب تو عذر کرے گا اور میرا سر لائے بغیر تجھ سے راضی نہ ہوں گے تو باہر نکل کر قریب سے میرا سر پکڑ لینا، اس نے کہا تو ٹھیک ہے چنانچہ دونوں رشید کے خیمے تک گئے اور یاسر نے اس کے پاس جا کر کہا امیر المومنین! میں اس کا سر لے آیا ہوں اور یہ ہے وہ آپ کے سامنے، اس نے اُسے کہا اُسے میرے پاس لاؤ وگرنہ خدا کی قسم میں تجھے اس کے قتل کرنے سے پہلے قتل کر دوں گا اس نے باہر نکل کر اس سے کہا تم نے بات سُن لی ہے؟ اس نے کہا جو حکم تجھے ملا ہے اب اس کے متعلق سوچنا تمہارا کام ہے، جعفر نے اپنی آستین سے ایک چھوٹا سا رومال نکالا اور اُسے اپنی آنکھوں پر باندھ لیا اور اپنی گردن بڑھائی تو یاسر نے اُسے تلوار ی ماری اور اس کا سر رشید کے پاس لے گیا، جب اس نے اس کے سر کو اپنے سامنے دیکھا تو اس کی طرف متوجہ ہو کر اس کے گناہوں کا تذکرہ کرنے لگا اے یاسر! فلاں فلاں شخص کو میرے پاس لاؤ جب وہ ان کو لے آیا تو اس نے انہیں کہا، یاسر کو قتل کر دو، کیونکہ میں جعفر کے قاتل کو نہیں دیکھ سکتا۔

اصمعی کہتا ہے کہ رشید نے اس شب مجھے بھی پیغام بھیجا جب میں اس کے پاس گیا تو اس نے کہا اے اصمعی میں نے شعر کہے ہیں انہیں سُنو میں نے کہا امیر المومنین بہت اچھا، تو اس نے یہ شعر سُنائے ؎

"اگر جعفر ہلاکت کے اسباب سے ڈر جاتا تو وہ لمبی ٹانگوں والے اور لگام دیے ہوئے گھوڑے کے ذریعے اپنی جان کو بچا لیتا جو شخص موت سے ڈر جاتا ہے اس تک بڑی عمر کا عذاب نہیں پہنچ سکتا لیکن جب اس کا وقت قریب آ گیا تو منجم اس سے زمانے کی سختیوں کو دور نہ کر سکا۔"

اصمعی بیان کرتا ہے کہ میں اپنے گھر واپس چلا آیا اور میں اس وقت تک اس کے پاس نہ گیا جب تک لوگوں نے جعفر کے قتل کی باتیں نہ شروع کر دیں، اسی رات کی صبح خراسان میں علی بن عیسیٰ بن ہامان کو محل کے دروازے پر قتل کیا گیا جس میں جعفر کو قتل کیا گیا تھا اس

نے جلی قلم سے برامکہ کے متعلق لکھا ہے

"بنو برمک کے مساکین پر زمانہ کے حادثات ٹوٹ پڑے اور ہمارے لیے ان کے معاملے میں سامانِ عبرت ہے پس محل کے رہنے والے کو عبرت حاصل کرنی چاہیے۔"

## برامکہ کی مدتِ حکومت اور شعراء کا ان کے مرثیے کہنا

مسعودی بیان کرتا ہے کہ برامکہ کے اچھے دنوں اور حکومت کا زمانہ ہارون الرشید کے خلیفہ بننے سے لے کر جعفر بن یحییٰ بن خالد بن برمک کے قتل ہونے تک ۱۷ سال، ۷ ماہ ۱۵ دن بنتا ہے شعراء نے ان کے بہت سے مرثیے کہے اور ان کے زمانے کا ذکر کیا علی بن معاذ کہتا ہے

"اے زمانے سے فریب کھانے والے زمانہ بڑا فریب کار اور گردشوں والا ہے، زمانے اور اس کے حملوں سے بے خوف نہ ہو اور محتاط ہو کر رہ اور اگر تو اس کی گردشوں سے ناآشنا ہے تو پل پر مصلوب ہونے والے کو دیکھ اس میں عقل و فکر رکھنے والے کے لیے عبرت ہے، اور دنیا سے اس کی اچھی گذران لے لے اور زمانے کے ساتھ ساتھ چل، وزیر بڑا صاحب عقل و فضل تھا اور برو بحر کی دُنیا اپنی اطراف سمیت اس کے پاس آ گئی تھی، وہ حکومت کو اپنی آراء سے آراستہ کرتا تھا۔ اور اس میں اس کا حکم نافذ ہوتا تھا، جمعہ کی شام کو جعفر، العمر مقام پر اپنی ہی حکومت کے علاقے میں موجود تھا اور وہ دُنیا میں اپنے پروں کے ساتھ اُڑتا اور خلد کی طوالت اور درازیٔ عمر کی اُمید رکھتا تھا کہ زمانے نے اُسے دھکا دیا اور زمانے کے دھکے کا بُرا ہو، اور جوتی پھسل کر اس کی کمر توڑنے کا سبب بن گئی اور ہفتے کی رات کو وہ مصیبت زدہ قتل ہو کر صبح تک پڑا رہا، فضل بن یحییٰ کو شیخ مقام پر گھیر لیا گیا اور اُسے کچھ پتہ نہ تھا۔ اس کی اولاد اور یحییٰ کو بیڑیاں اور طوق ڈال کر شیخ مقام پر لایا گیا، اور برمکیوں اور ان کے اتباع کو بھی جو آفاق اور شہروں میں رہتے تھے اور یوں معلوم ہوتا تھا کہ وہ اپنے وعدے کی جگہ پر آ گئے ہیں جیسے لوگوں کے وعدہ کی جگہ حشر ہے، وہ لوگوں کے لیے ایک افسانہ بن گئے، پاک ہے وہ ذات جو اقتدار اور حکومت

والی ہے۔"

اشجع سلمی اپنے قصیدے میں ان کا بہت اچھا مرثیہ کہتے ہوئے لکھتا ہے ؎

"اب ہمیں اور ہماری سواریوں کو آرام آگیا ہے اور دینے اور لینے والے رک گئے ہیں اور سواریوں سے کہہ دو کہ وہ رات کے سفر صحراؤں اور جنگل کے بعد جنگل طے کرنے سے امن میں آگئی ہیں۔ بخشش اور فضل کے بعد بخشش سے کہہ دو کہ وہ رک جائے اور مصیبتوں سے کہہ دو کہ وہ ہر روز نئی نئی بن کر آیا کریں اور برمکی ہندی تلوار کو پکڑے جسے ہاشمی ہندی تلوار سے مارا گیا ہے۔"

ان کے متعلق سلم الخاسر کہتا ہے ؎

"برامکہ کے بعد عطیات کے ستارے بے بارش ہو گئے ہیں اور سخاوت کا ہاتھ شل ہوگیا ہے۔ بخشش کے سمندر خشک ہو گئے ہیں اور ابنائے برمک کے وہ ستارے گر پڑے ہیں جن سے راہبر راستوں کی سیدھ کو پہچانتا تھا۔"

صالح اعرابی کہتا ہے ؎

"اس زمانے نے ابنائے برمک کے ساتھ خیانت کی ہے اور کس بادشاہ کے ساتھ اس کے زمانے نے خیانت نہیں کی، کیا یحییٰ تمام علاقے کا والی نہیں تھا اور اب وہ قبر میں پوشیدہ آدمی کی طرح ہوگیا ہے۔"

ابوحزرہ اعرابی کہتا ہے اور بعض کے بقول ابونواس کہتا ہے ؎

"آلِ برمک کو زمانے نے تیر نہیں مارا جب تک ان کی حکومت کو ایک نئے حکم سے تیر نہیں مارا گیا زمانے نے یحییٰ کے حق کا خیال نہیں کیا وہ آلِ ربیع کا بھی خیال رکھنے والا نہیں ہے۔"

ایک اور شاعر نے ان کے متعلق بہت اچھا کہا ہے کہ ؎

"اے بنو برمک تمہارے اور تمہارے آنے والے زمانے کا کیا کہنا، دنیا تمہاری دلہن تھی اور آج وہ بیوہ اور بچوں کو گم کرنے والی ہو گئی ہے۔"

اشجع ان کے بارے میں کہتا ہے ؎

"بنو برمک دنیا سے منہ موڑ گئے ہیں اور اگر لوگ ان سے دوستی کرتے تو کچھ بھی اضافہ نہ کرتے، ان کا پورا عہد اہل زمین کے لیے عید تھا۔"

ایک اور شاعر ان کے متعلق کہتا ہے ؎

"ان کا زمانہ، حج، عید اور جمعہ کا زمانہ تھا۔"

منصور نمری کہتا ہے ؎

"دنیا کے لیے بنو برمک کا ندبہ کر جو ہر وادی میں ان پر روتی پھرتی ہے وہ تھوڑی دیر ان کی دلہن رہی ہے اور آج کل وہ سوگ کر رہی ہے۔"

دعبل خزاعی کہتا ہے ؎

"کیا تو نے بنی برمک اور ابن نہیک اور گذشتہ قوموں کے بارے میں گردش روزگار کی کارروائی کو نہیں دیکھا کہ ایک قوم نے کھجوروں کو بڑی اچھی طرح کاشت کیا پھر انہیں ترکاریوں کی طرح کاٹ دیا گیا۔"

اشجع ان کے متعلق کہتا ہے ؎

"زمانے نے بنو برمک کو تباہ کر دیا ہے اور اس نے ان میں سے کسی کو ہمارے لیے باقی نہیں چھوڑا، وہ اہل خیر تھے اور اس کے اہل بھی تھے پس دنیا سے بھلائی جاتی رہی ہے۔"

جب جعفر قتل ہو گیا اور یحییٰ اور فضل گرفتار ہو گئے اور انہیں جیل میں تنگی دی گئی اور سخت مشقت میں ڈال دیا گیا اور باری باری ان پر مصائب ٹوٹنے لگے تو فضل بن یحییٰ اپنی کیفیت کا اظہار کرتے ہوئے کہتا ہے ؎

"ہمیں جو تکلیف پہنچی ہے ہم اس کی شکایت اللہ ہی کے پاس کرتے ہیں کیونکہ وہی مصائب کو دور کرتا ہے ہم دنیا سے باہر آ گئے ہیں حالانکہ ہم بھی دنیا دار تھے اب ہم نہ مُردوں میں ہیں اور نہ زندوں میں، اور جب کسی دن داروغہ ہمارے پاس کسی کام کے لیے آتا ہے تو ہم متعجب ہو کر کہتے ہیں کہ یہ شخص دنیا سے آیا ہے۔"

برامکہ کی مصیبت کے بعد رشید یہ اشعار بکثرت پڑھا کرتا تھا کہ ؎

"جب دنیا نے ان کو حقیر سمجھا تو جس قدر وہ بلند مراتب تھے اسی قدر ان پر افتاد پڑی اور جب چیونٹی کے پر نکل آئیں اور وہ اڑنے لگے تو اس کی ہلاکت قریب آ جاتی ہے۔"

محمد بن عبدالرحمٰن ہاشمی بیان کرتا ہے کہ میں قربانی کے دن اپنی والدہ کے پاس گیا تو

نے اس کے پاس ایک بڑی متکلم عورت کو، بوسیدہ لباس میں ملبوس پایا، میری ماں نے مجھے کہا کیا تو اس عورت کو پہچانتا ہے میں نے کہا نہیں، اس نے کہا یہ اُم جعفر بن یحییٰ کی لونڈی ہے تو میں اس کی طرف متوجہ ہو کر گفتگو کرنے لگا اور اس کی تعظیم کرنے لگا پھر میں نے اُسے کہا اے ماں تو نے نہایت حیران کن اجرا دیکھا ہے تو وہ کہنے لگی اے میرے بیٹے اسی طرح ایک دفعہ عید کا دن آیا تو میں چار سو خادمہ عورتوں کی سردار تھی اور میں اپنے بیٹے کو اپنا نافرمان خیال کرتی تھی اور اب یہ عید آئی ہے تو میری خواہش ہے کہ مجھے بکرے کی دو کھالیں مل جائیں جن میں سے ایک کو میں بچھا لیا کروں اور دوسری کو اوڑھ لیا کروں، راوی بیان کرتا ہے کہ میں نے اُسے پانچ سو درہم دیے تو وہ خوشی سے مرنے لگی اور وہ ہمیشہ ہمارے ہاں آتی رہی یہاں تک کہ موت نے ہمیں ایک دوسرے سے الگ کر دیا۔

رشید کے ایک چچا سے بیان کیا گیا ہے کہ وہ رشید کے بگڑنے اور حملہ کرنے سے قبل یحییٰ بن خالد کے پاس گیا اور اُسے کہنے لگا کہ امیر المومنین کو اموال کا جمع کرنا مرغوب ہے اس کے بیٹے بھی بہت ہو گئے ہیں اور وہ انہیں جاگیریں دینا چاہتا ہے اس کے بیٹے تجھ سے اور تیرے اصحاب سے بہت زیادہ اثر و رسوخ والے ہو گئے ہیں اگر تو ان کی جاگیروں اور اموال پر غور کرے اور انہیں امیر المومنین کے بیٹوں کو دے دے اور اس طرح اس کا قرب حاصل کرے تو مجھے اُمید ہے کہ تو بچ جائے گا اور امیر المومنین بھی تم پر مہربان ہو جائیں گے تو یحییٰ نے اُسے کہا خدا کی قسم میری آسائش اور آسودگی کا زائل ہو جانا مجھے اس بات سے زیادہ محبوب ہے کہ میں ان لوگوں کی آسودگی کو زائل کروں جن کی آسودگی کا سبب میں خود بنا تھا۔

خلیل بن الہیثم شعبی بیان کرتا ہے ــــــ رشید نے قید خانے میں اس کی فضل اور یحییٰ پر ڈیوٹی لگائی تھی ــــ کہ میرے پاس خادموں کی ایک جماعت کے ساتھ مسرور خادم آیا، ان میں سے ایک خادم کے پاس لپٹا ہوا رومال تھا میرے دل میں خیال آیا کہ رشید ان پر مہربان ہو گیا ہے اور اس نے ازراہِ مہربانی انہیں بھیجا ہے، مسرور نے مجھے کہا فضل بن یحییٰ کو باہر نکالو، جب وہ اس کے سامنے آ کھڑا ہوا تو اس نے اُسے کہا کہ امیر المومنین تجھے کہتے ہیں کہ میں نے تمہیں حکم دیا تھا کہ مجھے اپنے اموال کے متعلق سچ سچ بتاؤ اور تو نے خیال کیا ہے کہ تو نے یہ سب کچھ کر دیا ہے حالانکہ میرے پاس یہ صحیح

اطلاع ہے کہ تو نے اپنے لیے اموال کو بچا رکھا ہے اور میں نے مسرور کو حکم دیا ہے کہ اگر وہ تجھے اموال کے متعلق نہ بتائے تو وہ تجھے دوسو کوڑے مارے، تو فضل نے کہا خدا کی قسم اے ابوہاشم میں مارا گیا تو مسرور نے اُسے کہا اے ابوالعباس میرا خیال ہے کہ تو اپنے مال کو اپنی جان پر ترجیح نہیں دے گا اور تیرے بارے میں مجھے جو حکم دیا گیا ہے میں اس کے نافذ کرنے سے بے خوف نہیں ہوں۔ تو فضل نے آسمان کی طرف اپنا سر اُٹھا کر اُسے کہا اے ابوہاشم، میں نے امیرالمومنین سے جھوٹ نہیں بولا اور اگر میرے پاس ساری دنیا ہوتی اور مجھے اس سے نکل جانے اور قرعہ ڈالنے کے درمیان اختیار دیا جاتا تو میں اس سے نکل جانے کو پسند کرتا اور امیرالمومنین اور تم دونوں جانتے ہو کہ ہم اموال کے ذریعے اپنی عزتوں کو محفوظ کرتے ہیں پس آج ہم یہ کیسے کر سکتے ہیں کہ اپنی جانیں دے کر اپنے اموال کو محفوظ کریں اور اگر تجھے کسی بات کا حکم دیا گیا ہے تو تو اُسے کر گذر، تو اس نے رومال والے کو حکم دیا اس نے رومال کو جھاڑا تو اس میں سے کوڑے اپنے چابکوں کی گرہ سمیت گر پڑے، اُسے دوسو کوڑے مارے گئے، مسرور نے مارنے کا کام ان خادموں کے سپرد کیا تو انہوں نے اُسے اندھا دھند مارنا شروع کر دیا قریب تھا کہ وہ اس کی جان نکال دیتے اور ہمیں اس کی موت کا ڈر پیدا ہو گیا تو خلیل نے اپنے وکیل ابویحییٰ سے کہا کہ یہاں قید خانے میں ایک آدمی ہے جو اس قسم کے آدمیوں کے علاج کا ماہر ہے اُسے جا کر کہہ کہ وہ اس کا علاج کرے، وہ کہتا ہے کہ میں نے اُسے اس امر کی اطلاع دی تو اس نے کہا شاید تو فضل بن یحییٰ کا علاج کرانا چاہتا ہے جو کچھ اس کے ساتھ ہوا اس کی اطلاع مجھے مل گئی ہے، میں نے کہا میری مراد بھی وہی ہے، اس نے کہا مجھے اس کے پاس لے چلو میں اس کا علاج کرتا ہوں جب اس نے اُسے دیکھا تو کہنے لگا میرا خیال ہے کہ اس نے اسے پچاس کوڑے مارے ہیں اس نے کہا اس نے اسے دوسو کوڑے مارے ہیں، اس نے کہا میرے خیال میں یہ پچاس کوڑوں کا اثر ہے اسے چٹائی پر سلا دیں میں اس کے سینے کو ایک گھنٹے تک پیروں سے دباؤں گا، فضل نے اس بات سے گھبراہٹ کا اظہار کیا پھر اس نے اس کی بات مان لی وہ مسلسل اس کے سینے کو روندتا رہا پھر اس نے اس کا ہاتھ پکڑ کر اُسے کھینچا اور چٹائی سے اُٹھا دیا تو اس کی پشت کا بہت سا گوشت اس سے چمٹ گیا پھر وہ اس کے پاس آنے اور اس کا علاج کرنے لگا یہاں تک کہ ایک روز اس کی طرف دیکھ کر سجدے میں گر گیا تو میں نے پوچھا تجھے کیا ہوا ہے تو اس نے کہا اے ابویحییٰ، ابوالعباس تندرست ہو گیا

ہے میرے قریب آکر دیکھ، وہ بیان کرتا ہے کہ میں اس کے قریب ہوا تو اس نے مجھے اس کی پشت پر آتا ہوا گوشت دکھایا پھر مجھے کہنے لگا کیا تجھے میری بات یاد ہے کہ یہ پچاس کوڑوں کا اثر ہے میں نے کہا ہاں، اس نے کہا خدا کی قسم اگر ہزار کوڑے مارے جاتے تو ان کا اثر اس سے زیادہ نہ ہوتا، میں نے یہ بات صرف اس لیے کہی تھی کہ وہ مضبوط دل ہو کر اپنے علاج میں میری مدد کرے، جب وہ آدمی چلا گیا تو فضل نے مجھے کہا اے ابو یحییٰ! مجھے پندرہ ہزار درہم کی ضرورت ہے نسائی کے پاس جا کر اسے میری ضرورت سے آگاہ کر، وہ بیان کرتا ہے کہ میں اس کا پیغام لے کر گیا تو اس نے مجھے اس کے پاس درہم لے جانے کا حکم دیا اور کہا اے ابو یحییٰ میں چاہتا ہوں کہ تو یہ درہم اس آدمی کے پاس لے جائے جس نے اس کا علاج کیا تھا اور اس سے معذرت بھی کرے اور یہ بھی کہے کہ جو کچھ میں نے بھیجا ہے اسے قبول کرے، وہ کہتا ہے کہ میں اس کے پاس آیا تو میں نے اسے ایک چٹائی پر بیٹھے پایا، اس کی ستار ٹنگی ہوئی تھی اور شیشے کے بڑے بڑے برتنوں میں نبیذ اور پرانے کپڑے پڑے تھے اس نے کہا اے ابو یحییٰ تجھے کیا کام ہے، تو میں فضل کی طرف سے معذرت کرنے لگا اور اس کی تنگی کا ذکر کرنے لگا اور جو کچھ اس نے اس کی طرف بھیجا تھا اس کے متعلق بھی بتایا تو وہ غضب ناک ہو گیا یہاں تک کہ اس نے مجھے ڈرا دیا اور کہنے لگا دس ہزار درہم اور اس بات کو بار بار دہرانے لگا، میں نے پوری کوشش کی کہ وہ اس رقم کو قبول کرے مگر اس نے انکار کر دیا، میں نے فضل کو جا کر بتایا تو اس نے مجھے کہا خدا کی قسم اس نے اس رقم کو کم خیال کیا ہے پھر فضل مجھے کہنے لگا میں چاہتا ہوں کہ تو دوبارہ نسائی کو جا کر کہے کہ مجھے مزید دس ہزار درہم کی ضرورت پڑ گئی ہے اور جب وہ تجھے یہ درہم دے دے تو یہ سب رقم اس آدمی کے پاس لے جا، وہ کہتا ہے کہ میں نے نسائی سے مزید دس ہزار درہم بھی لے لیے اور میں سب مال لے کر اس آدمی کے پاس دوبارہ آیا اور اسے سب واقعہ سنایا مگر اس نے اس مال میں سے کچھ بھی قبول نہ کیا اور کہنے لگا کہ میں اس نوجوان کا علاج کرانے پر کرتا ہوں؟ میرے پاس سے چلا جا خدا کی قسم اگر بیس ہزار دینار کی رقم بھی ہوتی تب بھی میں اسے قبول نہ کرتا، میں نے واپس آکر فضل کو سب واقعہ بتایا تو اس نے مجھے کہا اے ابو یحییٰ ہمارے افعال کے بارے میں تو نے جو سب سے اچھی بات سنی یا دیکھی ہے وہ مجھے سنا وہ کہتا ہے کہ میں کچھ دیر اس سے باتیں کرتا رہا تو اس نے

کہا ان باتوں کو چھوڑ، خدا کی قسم اس آدمی نے جو کام کیا ہے وہ ہمارے دورِ حکومت کے تمام کاموں سے اچھا ہے۔

جعفر بن یحییٰ کو ۴۵ سال کی عمر میں قتل کر دیا گیا۔ بعض کہتے ہیں کہ اس کی عمر اس سے کم تھی اور یحییٰ بن خالد رقہ میں ۱۸۹ھ میں فوت ہوگیا جیسے کہ ہم پہلے بیان کر چکے ہیں۔

مسعودی بیان کرتا ہے کہ رشید کے حالات و واقعات بہت شاندار ہیں جن کا ذکر ہم ظہورِ اسلام کے بعد رومی بادشاہوں کے حالات میں اپنی پہلی کتب میں بیان کر چکے ہیں نیز اس کے اور نقفور کے درمیان جو کچھ ہوا اس کا ذکر بھی اس کتاب میں پہلے بیان کر چکے ہیں، برامکہ کی بخششوں اور نیک کاموں ان کے عجیب و غریب حالات اور ان کی مدح میں شعراء کے قصائد اور مرثیوں وغیرہ کے ذکر کو ہم نے اخبار الزمان اور الاوسط میں بیان کیا ہے، اس کتاب میں ہم نے ان کے حالات کی صرف وہ جھلک پیش کی ہے جسے ہم نے پہلی کتب میں پیش نہیں کیا اسی طرح ہم نے ظہورِ اسلام سے قبل برامکہ کی ابتداء، بلخ کے آتشکدۂ نوبہار میں ان کے نگران ہونے، برمک نام کی وجہ تسمیہ اور ترک بادشاہوں کے ساتھ برمک اکبر کے حالات اور ظہورِ اسلام کے بعد ان کے حالات اور بنو اُمیہ کے زمانے یعنی ہشام بن عبدالملک وغیرہ اور منصور کے زمانے میں انہوں نے جو کچھ کیا ان سب باتوں کو ہم اس کتاب میں پہلے بیان کر چکے ہیں، اس لیے ہم نے اس کتاب میں ان کے حالات واقعات کو اشارۃً پیش کرنے پر اکتفا کیا ہے۔

---

# محمدؐ الامین کی خلافت کا بیان

**مختصر حالات** جس روز ہارون الرشید کی وفات ہوئی، اسی روز محمد بن ہارون کی بیعت ہوئی، اس کی وفات ۴ جمادی الاولیٰ ۱۹۳ھ کو بروز ہفتہ طوس میں ہوئی۔ سب سے پہلے رجاء خادم نے اس کی بیعت کی، اس کی بیعت کا متولی فضل بن ربیع تھا، محمد کی کنیت ابوموسیٰ تھی اور اس کی ماں زبیدہ بنت جعفر بن ابی رصافہ میں تھی، محمد کی پیدائش بھی رصافہ میں ہوئی تھی اسے ۳۳ سال ۶ ماہ ۱۳ دن کی عمر میں قتل کر دیا گیا اور بغداد میں دفن کیا گیا اس کا سر خراسان لایا گیا۔ تواریخ کے اختلاف کے مطابق یہ چار سال چھ ماہ خلیفہ رہا۔ بعض کہتے ہیں چار سال نو ماہ بعض کہتے ہیں آٹھ ماہ چھ دن خلیفہ رہا اور بعض کہتے ہیں کہ محمد کو جب خلافت ملی اس وقت اس کی عمر ۲۲ سال، ۷ ماہ ۱۲ دن تھی یہ مامون سے چھ ماہ چھوٹا تھا دست برداری سے قتل ہونے تک اس کے محاصرے کا زمانہ ایک سال چھ ماہ تیرہ دن ہے اس میں اسے دو دن محبوس رکھا گیا۔

## اس کے حالات و واقعات کا مختصر بیان اور اس کے دَور کی ایک جھلک

**اس کے پاس ولایت کی خبر کیسے پہنچی؟** جب رشید کی وفات ہوئی مامون مرو میں تھا، صالح بن رشید نے محمد بن الامین کے غلام رجاء خادم کو محمد کی طرف رشید کی موت کی خبر کے ساتھ بھیجا اسے بغداد میں ۱۵ جمادی الآخرہ کو جمعرات

کے روز یہ خبر پہنچی۔

## امین کے حمل، پیدائش اور اس کے بعد زبیدہ کا خواب

عباسیوں کے حالات سے دلچسپی رکھنے والی مؤرخین کی ایک جماعت جیسے المدائنی اور العتبی وغیرہ نے بیان کیا ہے کہ جس رات زبیدہ کو محمد کا حمل ہوا اس نے خواب میں دیکھا کہ اس کے پاس تین عورتیں آئی ہیں جو ایک جگہ بیٹھی ہوئی ہے جن میں سے دو تو اس کے دائیں طرف اور ایک بائیں طرف بیٹھ گئی ہے اور ان میں سے ایک نے ام جعفر کے قریب ہو کر اپنا ہاتھ اس کے پیٹ پر رکھ دیا اور کہنے لگی یہ عظیم الشان اور بڑا خرچ کرنے والا اور گراں بار اور تھوڑی حکومت کرنے والا بادشاہ ہوگا دوسری عورت نے بھی پہلی عورت کی طرح کیا اور کہنے لگی کہ یہ کم نصیب، کند دھار محبت کا رسیا اور ظالمانہ احکام دینے والا بادشاہ ہوگا اور اس کا زمانہ اس سے وفا نہیں کرے گا پھر تیسری عورت نے بھی دوسری کی طرح کیا اور کہنے لگی کہ یہ عیش و عشرت کرنے والا، بڑی اُلفت والا، بہت اختلاف والا اور کم انصاف کرنے والا بادشاہ ہوگا، زبیدہ بیان کرتی ہے کہ میں بیدار ہو گئی تو گھبرائی ہوئی تھی، اور جس رات میرے ہاں محمد پیدا ہوا تو وہ عورتیں اسی طرح خواب میں میرے پاس آئیں اور وہ آ کر میرے سرہانے بیٹھ گئیں اور میرے چہرے کو دیکھنے لگیں پھر ان میں سے ایک کہنے لگی سرسبز درخت اچھی خوشبو اور پھول دار باغ، دوسری کہنے لگی، گہرے پانی والا چشمہ جو تھوڑی دیر رہے گا اور جلد ختم ہو جائے گا اور اس کا جانا جلدی جلدی ہوگا، تیسری کہنے لگی اپنی جان کا دشمن کمزور گرفت والا، جلد دھوکے میں آنے والا اور اپنے تخت سے ہٹایا جانے والا، جب میں نیند سے بیدار ہوئی تو میں اس خواب سے گھبراہٹ محسوس کر رہی تھی، میں نے اس کی اطلاع اپنی ایک قہرمانہ کو دی تو وہ کہنے لگی کہ سونے والے کے پاس رات کو اس قسم کے بے ہودہ خیال آ جاتے ہیں اور جب اس کو دودھ چھڑایا گیا اس رات میں سو رہی تھی، محمد میرے سامنے اپنے گہوارے میں تھا کہ اچانک وہ عورتیں میرے سرہانے کھڑی ہو گئیں اور میرے بیٹے محمد کی طرف متوجہ ہوئیں تو ان میں سے ایک کہنے لگی جابر بادشاہ بہت تلف کرنے والا، بکواسی، دور تک اثرات ڈالنے والا اور جلد لغزش کھانے والا جھگڑے والی بات کرنے والا، شکست کھانے والا جنگجو، محروم رہنے والا راغب، غمگین، بدبخت اور تیسری کہنے لگی اس کی قبر کھود دو، اس کی لحد شق کرو، اس کے کفن کو آگے

کرو اور اس کا سامان تیار کرو، کیونکہ اس کی موت زندگی سے بہتر ہے، زبیدہ بیان کرتی ہے میں بیدار ہوئی تو میں بہت پریشان اور خوفزدہ تھی میں نے معبرین اور نجومیوں سے پوچھا تو ہر ایک نے مجھے اس کے نیک بخت ہونے، زندہ رہنے اور دراز عمر ہونے کی خبر دی مگر میرا دل ان باتوں کو قبول نہ کرتا تھا پھر میں نے اپنے دل کو ڈانٹ کر کہا کیا خوف، ڈر اور بچاؤ، قضاء قدر کے فیصلے کو روک سکتا ہے یا کوئی آدمی اپنے احباب سے موت کو ہٹانے کی قدرت رکھتا ہے۔

### ابن عیاش کی موت

۱۹۳ھ میں ابوبکر بن عیاش کوفی اسدی نے ۹۸ سال کی عمر میں رشید کی وفات کے اٹھارہ دن بعد وفات پائی۔

### امین کا اپنے بھائی کو دستبردار کرنے کا عزم

جب محمد نے مامون کو دست بردار کرنے کا ارادہ کیا تو اس نے عبداللہ بن حازم سے مشورہ کیا تو اس نے کہا امیر المومنین میں آپ کو اللہ کا واسطہ دے کر کہتا ہوں کہ آپ عہد شکنی اور نقضِ میثاق کرنیوالے پہلے خلیفہ نہ بنیں مگر اس نے اس کی قسم کو کوئی اہمیت نہ دی اور کہنے لگا خاموش ہو جا، خدا تعالیٰ تیرے منہ کو خاموش کرا دے عبدالملک تجھ سے بہتر رائے والا ہے وہ کہتا ہے کہ ایک جھنگی میں دو سانڈ اکٹھے نہیں ہو سکتے اور اس نے جرنیلوں کو اکٹھا کر کے ان سے مشورہ کیا تو انہوں نے اس کی ہاں میں ہاں ملائی یہاں تک کہ بات ہرثمہ بن حازم تک پہنچی تو اس نے کہا امیر المومنین! جو آپ سے جھوٹ بولتا ہے وہ ہرگز آپ کی خیر خواہی نہیں کرے گا اور جو آپ سے سچ بولے گا وہ آپ سے فریب نہیں کرے گا، جرنیلوں سے دست برداری کے مشورے نہ لو وہ آپ کو دست بردار کر دیں گے اور نہ ان کو عہد شکنی پر آمادہ کرو وہ آپ کی بیعت اور عہد کو توڑ دیں گے، بلاشبہ خائن، بے یار و مددگار اور عہد شکن بد دیانت ہوتا ہے، عیسیٰ بن ہامان آیا تو محمد نے مسکرا کر کہا کہ اس دعوت کا شیخ اور اس حکومت کا دروازہ اپنے امام کا مخالف نہ ہوگا اور نہ اس کی اطاعت کو کمزور کرے گا پھر اس نے اس کو وہ مرتبہ دیا کہ گذشتہ زمانے میں اُسے وہ مرتبہ نہ ملا تھا، پس علی بن عیسیٰ پہلا شخص تھا جس نے مامون کی دست برداری کی بات کو قبول کیا تو اس نے اُسے ایک عظیم فوج کے ساتھ خراسان کی طرف بھجوا دیا، جب رَی کے قریب آیا تو اُسے بتایا گیا کہ یہاں پر طاہر بن حسین مقیم ہے اور اس کا خیال تھا کہ طاہر اس کے سامنے نہیں ٹھہر سکے گا وہ کہنے

لگا خدا کی قسم! طاہر میری شاخوں کا ایک کانٹا اور میری آگ کا ایک شرارہ ہے اور نہ ہی طاہر جیسا شخص فوج کا امیر بنایا جا سکتا ہے وہ تمہاری فوج کو دیکھتے ہی مر جائے گا کیونکہ بکری کے بچے مینڈھوں سے ٹکر لینے کی طاقت نہیں رکھتے اور نہ ہی لومڑ شیروں کا مقابلہ کر سکتے ہیں اس کے بیٹے نے اُسے کہا ہراول دستے بھیجو اور اپنی فوج کی جگہ پر واپس آ جاؤ تو اس نے کہا کہ نہ تو طاہر جیسا آدمی اس کے مقابلہ میں تدبیر کرے گا بلکہ اس سے بچاؤ کا اظہار کرے گا، طاہر دو باتیں اختیار کرے گا یا تو رَی میں قلعہ بند ہو جائے گا اور قلعہ والے اس پر ٹوٹ پڑیں گے اور ہمیں اس کے خرچ سے بچا لیں گے یا اُسے خالی کر دے گا اور پیٹھ پھیر کر واپس چلا جائے گا، کاش ہمارے سوار اس کے قریب ہوتے، اس کے بیٹے نے اُسے کہا کہ بعض اوقات شرارہ، شعلہ بن جاتا ہے تو اس نے کہا خاموش ہو جا، طاہر یہاں سردار نہیں ہے اور آدمی اپنے ہمسروں سے تحفظ کرتا ہے علی بن عیسیٰ آگے بڑھتا گیا یہاں تک کہ اس کی فوج رَی کے قریب پہنچ گئی تب اُسے طاہر کی سنجیدگی اور جنگی تیاری اور آس پاس کے لوگوں کو اپنے ساتھ ملا لینے کا پتہ چل گیا تو وہ راستے کے دائیں جانب سے ہو کر رَی کے ایک استاق میں چلا گیا اور وہیں پڑاؤ کر لیا اور اس کی فوج بکھر گئی، طاہر نے چار ہزار سواروں کے ساتھ آ کر علی بن عیسیٰ کی فوج کو دیکھا تو اُسے اس کی کثرت اور تیاری کا علم ہو گیا تو اس نے سمجھ لیا کہ وہ اس فوج کے ساتھ لڑنے کی طاقت نہیں رکھتا تو اس نے اپنے خواص سے کہا کہ ہم اس فوج کو خارجی بناتے ہیں اس نے اپنے سواروں کے دستے بنائے اور قلب کی طرف سات سو خوارزمیوں اور دیگر خراسانی شہسواروں کے ساتھ گیا۔ عباس بن لیث جو مہدی کا غلام تھا قلب سے نکل کر اس کی طرف گیا اور وہ بڑا شہسوار تھا طاہر بھی اس کی طرف گیا اور اس کی تلوار پر اپنے دونوں ہاتھوں کو اکٹھا کر دیا تو عباس واپس چلا گیا اور داؤد سیا علی بن عیسیٰ کے ساتھ بھڑ گیا لوگ آپس میں گڈ مڈ ہو گئے داؤد نے تلوار مار کر علی بن عیسیٰ کا کام تمام کر دیا، اس وقت علی ایک کمیت ترکی گھوڑے پر سوار تھا جس کی ایک ٹانگ سفید تھی لوگ اس کے سر پر ٹوٹ پڑے اور اس کے سر اور انگوٹھی کے متعلق جھگڑنے لگے، طاہر بن راجی نے اُسے ذبح کر دیا اور دوسرے نے اس کی داڑھی کے بال پکڑ لیے اور تیسرے نے اس کی انگوٹھی لے لی، فوج کی شکست کا باعث یہ ہوا کہ طاہر نے اپنے دونوں ہاتھ عباس بن لیث کی خاطر مارے تھے یہی وجہ ہے کہ طاہر کو

ذوالیمین کہتے ہیں اس لیے کہ اس نے اپنے دونوں ہاتھ تلوار پر اکٹھے کر دیے تھے۔

احمد بن ہشام جو ایک سرکردہ جرنیل تھا بیان کرتا ہے کہ میں طاہر کے خیمے کی طرف آیا اُسے یہ خیال تھا کہ میں اس معرکہ میں مارا جا چکا ہوں، میرے پاس علی کا سر تھا، میں تیز دوڑ رہا تھا میں نے کہا خوشخبری ہو میرے غلام کے توبرے میں علی کے سر کے بالوں کا ایک گچھا ہے اور اس نے اُسے اپنے سامنے پھینک دیا پھر اس کے جسم کو لایا اور اس کے ہاتھ اور پاؤں کو اس طرح مضبوطی کے ساتھ باندھا گیا تھا جس طرح جانوروں کو مرنے کے بعد باندھا جاتا ہے، پس طاہر کے حکم سے اُسے کنوئیں میں پھینک دیا گیا اور فضل بن سہل ذوالریاستین کو سب واقعہ لکھ دیا گیا، خط میں یہ لکھا تھا کہ اللہ تعالےٰ آپ کی عمر دراز کرے اور آپ کے دشمنوں کو ذلیل کرے میرا خط آپ کے پاس آرہا ہے، علی بن عیسیٰ کا سر میرے سامنے پڑا ہے اور اس کی انگوٹھی میری اُنگلی میں ہے والحمد للہ رب العالمین مامون اس بات سے بہت خوش ہوا اور اسی وقت اُسے سلام خلافت کہا گیا۔

اُم جعفر، رشید سے حاملہ نہیں ہوتی تھی تو اس نے اپنے ایک ہم نشین حکیم سے مشورہ کیا اور شکایت بھی کی تو اس نے اُسے بتایا کہ وہ اور بیوی کرے کیونکہ حضرت ابراہیم علیہ السلام سے حضرت سارہؓ بھی حاملہ نہیں ہوتی تھیں جب اللہ تعالےٰ نے انہیں ہاجرہؓ عطا فرمائی تو اس نے حضرت ابراہیمؑ سے حضرت اسماعیلؑ لے لیا تو سارہؓ کو اس بات پر غیرت آئی تو انہوں نے حضرت اسحاق کو حمل میں لے لیا، تو رشید نے اُم مامون کو خرید لیا اور اس سے خلوت کی اس نے مامون کو حمل میں لے لیا اور اُم جعفر نے غیرت میں آکر محمد کو حمل میں لے لیا۔

مسعودی بیان کرتا ہے کہ ہم اس اختلاف کو پہلے بیان کر چکے ہیں یعنی حضرت ابراہیمؑ حضرت اسماعیل اور حضرت اسحاق علیہم السلام کے واقعہ کو ——— بعض لوگ کہتے ہیں کہ حضرت اسحاق کو ذبح کرنے کا حکم دیا گیا تھا اور بعض کہتے ہیں کہ حضرت اسماعیلؑ کو ذبح کرنے کا حکم دیا گیا تھا اور بعض کہتے ہیں کہ حضرت اسماعیلؑ کو ذبح کرنے کا حکم دیا گیا تھا اور ہر فریق نے جو کچھ اس بارے میں بیان کیا ہے اس کا بھی ذکر کیا گیا ہے اور سلف و خلف اس بارے میں مناظرات کرتے رہے ہیں ان میں سے ایک مناظرہ حضرت عبداللہ بن عباس اور ان کے غلام عکرمہ کے درمیان ہوا، عکرمہ نے کہا، کس کے ذبح کرنے کے متعلق حکم ہوا تھا، عبداللہ بن عباس نے کہا حضرت اسماعیل کے متعلق اور اللہ تعالیٰ کے اس قول کو بطور دلیل پیش کیا کہ ومن دراء

اسحاق یعقوب - کیا تم دیکھتے نہیں کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت ابراہیم کو حضرت اسحاق کی ولادت کی خوشخبری دی پس وہ ان کے ذبح کرنے کا حکم کیسے دے سکتا ہے تو عکرمہ نے انہیں کہا میں آپ کو قرآن مجید سے بتاؤں گا کہ ذبیح حضرت اسحاق تھے اور اس آیت کو بطور دلیل پیش کیا۔ وکذلک[1] یجتبیک ربک ویعلمک من تاویل الاحادیث ط ویتم نعمتہٗ علیک وعلیٰ آلِ یعقوب کما اتمھا علیٰ ابویک من قبل ابراھیم واسحاق ط - پس حضرت ابراہیم پر اللہ تعالیٰ کا یہ احسان ہے کہ اس نے انہیں آگ سے بچایا اور حضرت اسحٰق پر اس کا یہ احسان ہے کہ اس کے ذبح کا اس نے فدیہ دیا، ابن عباس کے غلام عکرمہ کی وفات ۱۰۵ھ میں ہوئی اس کی کنیت ابو عبداللہ تھی، جس روز کثیر عزہ فوت ہوا اسی روز اس کی وفات ہوئی۔ تو لوگ کہنے لگے کہ عظیم عالم اور فقیہ اور بہت بڑے شاعر کی وفات ہوگئی ہے اسی سال شعبی نے بھی وفات پائی۔

## محاصرہ کی حالت میں امین کا گانے کی مجلس قائم کرنا

یوسف بن ابراہیم کاتب بیان کرتا ہے کہ مجھے اسحاق بن ابراہیم مہدی نے بتایا کہ محاصرہ کی حالت میں امین نے مجھے بلا بھیجا میں اس کے پاس گیا تو وہ ایک ۱۰×۱۰ کے عود وصندل کے تخت پر بیٹھا ہوا تھا ——— سلیمان بن ابی جعفر بھی اس کے ساتھ اس تخت کے وسط میں بیٹھا تھا وہ ایک گنبد تھا جس کے اندر اس نے کئی قسم کا ریشم ، دیباج لگایا ہوا تھا جو سرخ سنہری تاروں سے بُنا گیا تھا میں نے سلام کیا تو کیا دیکھتا ہوں کہ اس کے سامنے ایک نگینے دار شیشے کا پیالہ پڑا ہے جس میں پانچ رطل کے قریب شراب پڑی ہوئی ہے سلیمان کے سامنے بھی اسی طرح کا ایک پیالہ پڑا ہے ، میں سلیمان کے مقابل میں بیٹھ گیا تو میرے پاس بھی ویسا ہی ایک پیالہ لایا گیا، پھر وہ کہنے

---

[1] (ترجمہ) اور اسی طرح برگزیدہ کرے گا تجھے تیرا پروردگار اور تجھے باتوں کی تعبیر بتانی سکھائے گا اور تجھ پر اور اولاد یعقوب پر اپنی نعمتوں کو پورا کرے گا جیسے اس نے تجھ سے پہلے تیرے دو والدوں ابراہیمؑ اور اسحٰق پر اسے پورا کیا تھا، بے شک تیرا رب جاننے والا حکمت والا ہے۔ (یوسف آیت ۶)

لگا کہ میں نے تم دونوں کی طرف اس لیے پیغام بھیجا تھا کہ مجھے اطلاع ملی تھی کہ طاہر بن حسین نے نہروان کی طرف آ کر ہماری حکومت میں خرابی پیدا کی ہے اور برائی کے ساتھ ہمارا سامنا کیا ہے پس میں نے تم دونوں کو بلایا کہ میں تم سے اور تمہاری باتوں سے خوشی حاصل کروں ہم اُسے باتیں سنانے لگے اور اُسے مانوس کرنے لگے یہاں تک کہ وہ غم بھول کر خوش ہو گیا اور اس نے اپنی ایک خاص لونڈی مسماۃ ضعف کو بلایا، راوی بیان کرتا ہے کہ میں نے اس کے نام (ضعف یعنی کمزوری) سے فوراً بدشگونی لی، امین نے اُسے کہا کہ ہمیں گانا سناؤ تو اس نے سارنگی اپنی گود میں رکھ کر گایا ؎

"میری زندگی کی قسم کلیب تجھ سے زیادہ مددگار اور دانا تھا مگر خون میں لت پت ہو گیا۔"

تو اس نے اس کے قول سے بدشگونی لی پھر اُسے کہنے لگا خدا تیرا بُرا کرے خاموش ہو جا پھر دوبارہ اس پر غم اور ترش روئی نے حملہ کر دیا اور ہم اُسے باتیں سنانے اور خوش کرنے لگے یہاں تک کہ وہ غم کو بھول کر مسکرایا پھر اس کی طرف متوجہ ہو کر اُسے کہنے لگا کوئی گانا سناؤ تو اس نے گایا ؎

"انہوں نے اُسے قتل کر دیا تا کہ وہ اس کی جگہ سنبھال لیں جیسے کسریٰ کے صوبیداروں نے ایک روز خیانت کی تھی۔"

تو اس نے اُسے خاموش کروا کر ڈانٹا پھر اس پر پہلے والی کیفیت طاری ہو گئی تو ہم نے اُسے تسلی دی یہاں تک کہ وہ مسکرا پڑا اور اس نے اُسے تیسری بار کہا کہ گانا سناؤ تو اس نے گایا ؎

"گویا حجون اور صفا کے درمیان کوئی انیس نہیں ہے اور نہ مکہ میں کسی نے داستان سرائی کی ہے ہاں ہم کبھی کبھی وہاں کے رہنے والے تھے مگر گردش زمانہ اور لڑکھڑا دینے والے نصیبوں نے ہمیں تباہ کر دیا ہے۔"

اور بعض کہتے ہیں کہ اس نے یہ شعر سنایا تھا ؎

"حرکت و سکون کے رب کی قسم کہ موتیں بہت جال لگانے والی ہیں۔"

امین نے اُسے کہا ہمارے پاس سے چلی جا اللہ تعالیٰ تیرے ساتھ ایسا ایسا کرے۔ وہ اُٹھی تو وہ اس پیالے سے ٹکرا گئی جو اس کے سامنے پڑا تھا اور اُسے توڑ دیا اور شراب بہہ

گئی یہ ایک چاندنی رات تھی اور ہم دجلہ کے کنارے اس کے مشہور محل خُلد میں بیٹھے تھے کہ ہم نے کسی کو کہتے سُنا قضیؔ الامرالذی فیہ تستفتیان ۔ابن مہدی بیان کرتا ہے میں اُٹھا ۔امین بھی جلدی سے اُٹھ کھڑا ہوا تو میں نے محل کی ایک جانب کسی کو یہ دوشعر پڑھتے سُنا ؎

"عجیب بات سے تعجب نہ کر وہ وقت آگیا ہے جو حیرانی کو ختم کر دے گا اور ایک خطرناک حکم آگیا ہے جس میں حیرت پر حیرت ہوگی ۔"

راوی بیان کرتا ہے کہ اس کے بعد ہم وہاں کبھی نہیں بیٹھے یہاں تک کہ وہ قتل ہوگیا۔

امین اپنی اُم ولد نظم پر جو موسےٰ کی ماں تھی بڑا فریفتہ تھا ۔اس نے موسیٰ کا نام ناطق بالحق رکھا تھا اور مامون کو دست بردار کر کے اس کی ولی عہدی کی بیعت لینی تھی کہ ام موسیٰ نظم مرگئی تو وہ سخت پریشان ہوگیا ۔جب اُم جعفر زبیدہ کو یہ اطلاع ملی تو اس نے کہا مجھے امیرالمومنین کے پاس لے چلو ، اُسے اس کے پاس لایا گیا تو اس نے اس کا استقبال کیا اور کہنے لگا میری آقا ، نظم مرگئی ہے تو اس نے کہا :

"میری جان تجھ پر فدا ہو ، تیرا افسوس ختم نہ ہوگا اور تیرے زندہ رہنے میں گذشتہ کی تلافی ہوجائے گی ، اس نے اپنے بدلہ میں تجھے موسےٰ دیا ہے تو ہر مصیبت کم ہوگئی ہے پس موسےٰ کے بعد گم ہوجانے والی پر کیا افسوس ہے ۔"

## محاصرے میں امین کا کھیل

ابراہیم بن مہدی بیان کرتا ہے کہ میں نے ایک روز امین کے پاس جانے کی اجازت طلب کی اس وقت ہر طرف سے اس کا محاصرہ سخت ہوچکا تھا مجھے لوگوں نے اس کے پاس جانے کی اجازت نہ دی ، یہاں تک کہ میں مقابلہ کر کے اندر داخل ہوگیا ، کیا دیکھتا ہوں کہ وہ کھڑکی سے دجلہ کی طرف دیکھ رہا ہے اس کے محل کے وسط میں ایک بہت بڑا تالاب تھا جس کے پانی کا راستہ دجلہ تک جاتا تھا اور اس گذرگاہ میں ایک آہنی کھڑکی تھی میں نے اُسے سلام کیا وہ اور اس کے خادم دجلہ کی طرف دیکھ رہے تھے اور غلام پانی کی تلاش میں ادھر ادھر چلے گئے تھے وہ اس کا بڑا شیفتہ تھا ، میں نے اُسے دوبارہ سلام کہا تو اس نے مجھے کہا اے

---

ؔ (ترجمہ) مقرر کیا گیا وہ کام جس کے بارے میں وہ سوال کرتے تھے (یوسف آیت ۴۱)

چچا آپ کو معلوم نہیں کہ میری مچھلی تالاب سے دجلہ کی طرف چلی گئی ہے، مقرطہ ایک چھوٹی سی مچھلی تھی جسے اُس نے شکار کر کے سونے کے دو چھلّے پہنا دیے تھے جن میں دو موتیوں کے دانے بھی تھے اور بعض کہتے ہیں کہ یاقوت کے دانے تھے، راوی بیان کرتا ہے کہ میں باہر چلا آیا اور میں اس کی کامیابی سے مایوس ہو چکا تھا اور میں نے کہا کہ ایسی باتوں سے باز رہنے کا یہی وقت تھا۔

**امین کی صفات** محمد، نہایت قوی، طاقتور، مضبوط گرفت کرنے والا اور حسین جمیل آدمی تھا مگر بے تدبیر، کمزور رائے اور اپنے معاملے میں بالکل سوچنے والا نہ تھا۔ کہتے ہیں کہ ایک روز اس نے صبوحی پی اور توبردں اور برچھیوں والے یہ لوگ درندوں کا شکار کرتے تھے —— ایک درندے کی خبر سُن کر خچروں پر سوار ہو کر کوٹھی اور قصر کی جانب چلے گئے اور درندے کو قابو کر کے ایک لکڑی کے پنجرے میں بند کر کے بختی اونٹ پر سوار کرا کر اس کے پاس لائے محل کے دروازے پر اُسے اُتار کر اندر لے گئے، وہ محل کے صحن میں کھڑا ہو گیا، امین صبوحی پیئے ہوئے تھا اس نے کہا اسے چھوڑ دو اور پنجرے کے دروازے کو کھول دو، اُسے کہا گیا کہ یا امیر المومنین! یہ خوفناک سیاہ رنگ وحشی درندہ ہے، اس نے کہا اسے چھوڑ دو اور پنجرے کے دروازے کو کھول دو پس سیاہ درندہ باہر آیا جس کے بیل کی طرح بڑے بڑے بال تھے، وہ دھاڑا اور زمین پر اس نے اپنی دُم ماری تو لوگ بھاگ گئے اور اس کے سامنے سے دروازے بند کر لیے اور امین اکیلا شیر کی پرواہ کیے بغیر اپنی جگہ پر بیٹھا رہا تو شیر اس کی طرف آیا جب وہ اس کے قریب ہوا تو امین نے اپنا ہاتھ ارمنی تکیے پر مارا تو وہ رُک گیا درندے نے اپنا پنجہ اس کی طرف بڑھایا تو امین نے اُسے کھینچ لیا اور اس کے دونوں کانوں کو جڑ سے پکڑ لیا اور اُسے ٹھوکا دیا پھر اُسے پیچھے کی طرف پھینک دیا تو درندہ پشت کے بل گر کر مر گیا لوگ دوڑ کر امین کی طرف آئے تو اس کی اُنگلیاں اور اس کے ہاتھوں کے جوڑ اپنی جگہوں سے ہل چکے تھے ایک جوڑوں کے ٹھیک کرنے والے کو لایا گیا تو اس نے اس کی اُنگلیوں کی ہڈیوں کو اپنی اصل جگہ پر لوٹا دیا وہ ایسے بیٹھا رہا گویا اس نے کچھ کیا ہی نہیں، لوگوں نے شیر کا پیٹ پھاڑا تو اس کا پتہ اس کے جگر سے پھٹ گیا تھا۔

**امین کی دستبرداری کی پیش خبری** کہتے ہیں کہ منصور ایک روز بیٹھا ہوا تھا کہ

اس کے گھرانے کے کچھ ہاشمی آئے تو اس نے انہیں بشارت دیتے ہوئے کہا کیا تم جانتے ہو کہ محمد مہدی کل شام کو پیدا ہوا ہے اور اس کے ہاں ایک بچہ ہوگا جس کا نام ہم نے موسیٰ رکھا ہے جب لوگوں نے یہ بات سنی تو انہوں نے اس بات کو ناپسند کیا گویا اس نے ان کے منہ پر راکھ پھینک دی ہے اور وہ خاموش ہو گئے اور کوئی جواب نہ دیا تو منصور نے ان کی طرف دیکھ کر کہا یہ موقع تو دعا اور مبارکباد کا ہے اور میں تمہیں دیکھ رہا ہوں کہ تم خاموش ہو پھر اس نے انا للہ و انا الیہ راجعون پڑھا اور انہیں کہنے لگا معلوم ہوتا ہے کہ جب میں نے تمہیں بتایا ہے کہ میں نے اس کا نام موسیٰ رکھا ہے تو تم غمگین ہو گئے ہو اس لیے کہ موسیٰ بن محمد وہ مولود ہے جس کی وجہ سے اتحاد جاتا رہے گا، خونریزی ہوگی، خزانے لوٹے جائیں گے اور ملک میں اضطراب پیدا ہوگا اور اس کا باپ خلافت سے دست بردار ہونے کی حالت میں قتل ہو جائے گا، یہ وہ نہیں ہے اور نہ ہی یہ اس کا زمانہ ہے، خدا کی قسم اس مولود کا دادا یعنی ہارون الرشید ابھی پیدا نہیں ہوا تھا تو انہوں نے اس کے لیے دعا کی اور اُسے مبارکباد دی اور مہدی کو بھی مبارکباد دی اور یہ موسےٰ ہادی تھا جو رشید کا بھائی تھا۔

رشید نے امین اور مامون کے درمیان جو عہد لکھا تھا اور اُسے کعبہ میں بھیجا تھا کہ ان دونوں میں سے خیانت کرنے والا عہد سے خارج ہو جائے گا یعنی جس نے بھی اپنے ساتھی سے خیانت کی تو خلافت اس شخص کے لیے ہوگی جس سے خیانت کی جائے گی۔

اُم جعفر کے خادم یاسر کا بیان ہے جو اس کے خاص خادموں میں سے تھا کہ جب محمد کا گھیراؤ کیا گیا تو اس کی ماں اس کے پاس روتی ہوئی آئی تو اُس نے اُسے کہا کہ عورتوں کی گھبراہٹ اور حرص سے تاج نہیں پہنے جاتے اور خلافت کے لیے ایسے انتظامات کرنے پڑتے ہیں جنہیں دودھ پلانے والیوں کے سینے برداشت نہیں کر سکتے اپنے پیچھے دیکھ اپنے پیچھے دیکھ۔

کہتے ہیں کہ محمد، طاہر کے نزدیک کمزور آدمی تھا، ایک روز طاہر اپنے باغ میں تھا کہ محمد کا خط آیا اس میں لکھا تھا:-

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ○

اس بات کو جان لو کہ جب سے ہم کھڑے ہوئے ہیں کوئی ہمارے حق کو لینے کے لیے کھڑا نہیں ہوا اور ہماری طرف سے اُسے تلوار ہی بدلے میں ملی ہے

